

# یادگار صابحین

مرتبہ پنڈت امر ناتھ صاحب مدن ساحر دہلوی

مطبوعہ انصاری پریس دہلی

قیمت علاوہ محصول ڈاک ۱۲ ر

۱



# یادگارِ صاحبین

مرتبہ پنڈت امر ناتھ صاحب مدن ساحر دہلوی

(مطبوعہ انصاری پریس دہلی)

# دیباچہ

## "یادگار صاحبین"

میں اس امر کو اپنی خوش نصیبی سمجھتا ہوں کہ مجھے اس قوم اور عام ادبی دنیا کے ایک ایسے خاندان کشمیری پنڈتان سے روشناسی کرانے کا موقع ملا ہے جسکے احسان سے اُردو ادب گرانبار ہے تین پشت تک مسلسل خدمت اُردو ادب کی ادا کر کے جس نے علم و ادب میں اضافہ کیا ہے اور ادب کا پایہ بلند تر کیا ہے۔ یہ خاندان پنڈت ٹھاکر داس صاحب صاحبون رازدان متوطن دہلی کا ہے۔ پنڈت ٹھاکر داس صاحب خود ہندی اور سنسکرت کے فاضل اپنے وقت میں تصور ہوتے تھے۔ انکی سرپرستی میں انکے خلف رشید پنڈت کنہیالال صاحب عاشق تخلص نے تکمیل علم و ادب فارسی و اردو کے بعد خدمت ادب اردو اور فارسی کی اپنے ذمہ لی اور اسکو بخوش اسلوبی عمر بھر سر انجام دیا یہ اس یادداشت سے تصدیق ہوتا ہے جو صحیفہ بہار گلشن کشمیر سے ماخوذ ہو کر عاشق صاحب کے حالات میں درج ہوئی ہے۔ اور ساتھ ہی نمونہ کلام اردو پیش کرتی ہے پنڈت کنہیالال صاحب کی فرزند رشید پنڈت امرناتھ صاحب صاحبون رازدان نے اس ادبی خدمت کو اپنا فرض سمجھ کر قائم رکھا صرف ایک نمونہ فارسی ادب مثنوی دریائے عشق اور ایک نمونہ ادب اردو مثنوی بہار عشق ان کی ذہانت اور قابلیت اور زبان دانی کے ثبوت میں پیش کیا جانا کافی ہے پنڈت امرناتھ صاحب کی خلف الصدق پنڈت مہاراج کشن صاحب صاحبون (صاحبین) رازدان متخلص بہ مفتون و ندیم نے سلسلہ خدمات کو جاری رکھتے ہوئے

ادب اردو کے ہر شعبہ کو ترقی دی۔ نظم و نثر دونوں میں آپ بڑے مشاق تھے عرصہ تک وِدھ پنچ میں مضامین شائع ہوتے رہے۔ بعد ازاں گلدستہ ہائے قومی اور غیر قومی میں نظم اور نثر کی اشاعت ہوتی رہی۔ رباعیات۔ مخمس۔ قصائد۔ مثنویات۔ مستزاد۔ ترکیب بند۔ الف بائیہ قطعات۔ تہنیت نامجات وغیرہ وغیرہ بہار کشمیر میں شائع ہوتے رہے ہیں زبان صاف و شستہ بامحاورہ سریع الفہم ہے۔ آپ کا قیام لکھنؤ میں رہا ہے اور وہاں میرے دیرینہ کرم فرما سید علی نقی صاحب صفیؔ لکھنوی سے تلمذ ہوا ہے جس کا فخریہ اظہار اکثر اشعار میں کیا گیا ہے۔ آپ کا قلمی دیوان مرتبہ موجود ہے جس کا انتخاب پیش کرنے کی خدمت میرے سپرد ہوئی کہ بموجب بیان شفقی پنڈت تیج کشن صاحب ہندو انسپکٹر انکم ٹیکس صوبہ دہلی آپ کی وصیت تھی کہ آپ کا کلام طبع کرایا جائے۔ چونکہ کلام کے دو بستے تھے اور ان کا ترتیب دینا اور طبع کرانا غیر معمولی کام تھا اس لئے میں نے پنڈت مہاراج کشن صاحب موصوف مرحوم کے کلام اور دیوان کا انتخاب محنت شاقہ سے کیا اور غیر ضروری کثیر اور طویل اخراجات انطباع سے محفوظ رکھنے کے لئے ان کے کلام کے شوخ اور متین پہلوؤں پر روشنی ڈالی ہے۔ جو صاحبان فارسی اور اردو ادب کے شایق اور دلدادہ ہیں۔ وہ کلام سے حظ وافر اٹھا سکتے ہیں اس مجموعہ کا نام رکھنے میں بڑی دقت کا سامنا ہوا بعد غور اور فکر بسیار اس مجموعہ کو یادگار صاحبین موسوم کیا گیا۔ چونکہ انسان خطا اور نسیان کا مرکب ہے اس لئے اہل ادب اور صاحبان فن اگر کوئی غلطی یا سہو یا خامی دیکھیں بنظر بزرگی نظر انداز فرمائیں اور خاندان صاحبین کے حق میں میرے ساتھ ان کے لئے دست بدعا ہوں کہ پروردگار ان کی اس یادگار کو قایم اور برقرار رکھے

فقیر حقیر پنڈت امرناتھ مدن ساحرؔ دہلوی
تحصیلدار پنشنر یکم ستمبر ۱۹۴۱ء

اُدم

ماخوذ از بہار گلشن کشمیر

# عاشق پنڈت کنھیا لال صاحب جون ازواں خلف پنڈت ٹھاکر داس صاحب دہلوی

آپ کے والد مدرس اول مدرسہ شاستری دہلی میں تھے۔ اور آپ خود اکثر عہدہ ہائے گورنمنٹ انگریزی پر مامور رہے ۱۸۸۵ء میں راجہ مادھو سنگھ بہادر رئیس گدھ ایٹی ضلع سلطان پور اودھ کی ملازمت میں تھے دیوان عاشق باغ عاشق معروف مثنوی گل با صنوبر چہ کرد۔ بحر العروض مطول۔ بحر العروض سانکھ تتو کومدی۔ ترجمہ عہد نامجات سیر کشمیر۔ تاریخ بغاوت ہند آپ کی تصنیفات ہیں۔

باغ میں جبکہ وہ گل برزدہ داماں نکلا   شوق دیدار میں گل چاک گریباں نکلا
جب نہ پردہ سے وہ غارتگر ایماں نکلا   دل میرا سینہ مشتاق بیاباں نکلا
سر بسر شیفتہ کاکل پیچاں تھا گر   شب جو دم سینہ سے نکلا وہ پریشاں نکلا
دلکو چاہا تھا کروں مقدم جاناں پہ نثار   اُس کو دیکھا تو تصور ہی پہ قرباں نکلا

ولہ

بنا نا سنگ مقناطیس سے تعویذ مدفن کا   بنا ہے دل مرے دلدار سنگیں دل کا آہن کا
گرفتار دو روزہ ہوں نہیں ایک بات بھی آتی   طریق نالہ آتا ہے نہ مجھکو طرز شیون کا
نگہ جادو ہو انداز و کرشمہ سحر ہو جس کا   دل ناداں نہ کیونکر کھائے دھوکا ایسے پرفن کا

ولہ

صبح جس گل کو برنگ رخ خنداں دیکھا   شام کو زلف نمط اس کو پریشاں دیکھا



پنڈت کنہیالال صاحبین عاشق

کون کہتا ہے کہ ہے جان کا دینا مشکل　　عشق میں ہم نے تو مشکل کو بھی آساں دیکھا

ولہ

عشق میں چاک گریباں یہ فقط صبح نہیں　　کہکشاں سے ہے عیاں چاک گریبان شب
واہ رے چرخ ستم گر جو ہوا وعدہ صبح　　دامن صبح کو ٹانکا بگریبان شب

ولہ

ابھی پھنسا ہوں بتاؤ مجھے یہ ہم قفسو　　کہ رسم نالہ ہے یاں یا کوئی بکا رواج
نہ کیونکہ توڑیں یہ بت حجرۂ دل عاشق　　کہ کافروں میں نہیں خانہ خدا کا رواج

ولہ

رنگین ادا نے پان جو کھایا تو مل گئے　　جتنے تھے رنگ سرخ و سفید و سیاہ و سبز
تجھے نصیب ہی تشبیہہ چشم محبوباں　　عجب نصیب میں تیرے بھی اے گل نرگس
فرقت کی تیرہ شب میں یہ عالم ہے ماہ کا　　جیسا ہو جھلملاتا کوئی دور کا چراغ
صبر اسکندر رومی یہ بت چین اپنا　　آئینہ نے کیا انداز و ادا سے واقف

---

۶۸۶

بتوفیق بزرگان رسان دست ریسمان افتادگان چاہ موج تعشق مسمی مثنوی سوم

# دریائے عشق فارسی

من تصنیف پنڈت امرناتھ صاحب ضا صاحبون ازدان شیدا مرحوم

معتمد و مصاحب خاص سابق راجہ صاحب بہادر گڈھ امیٹھی

ضلع سلطانپور

# اوم

دلا آغاز کن چیزے کہ خواہی — ولے میگفتہ باش از دل الٰہی
ز حمد و نعت ہم زیب سخن جو — بر آید مقصدت از فیض ہر دو
مرتب ساز پس گلدستۂ عشق — حدیث دلکش و البتہ عشق
کہ اول بود این مضمون زیبا — بہ سلک نظم اردو رونق افزا
چنین گلدستہ را رشک چمن کن — بہ نظم فارسی زیب سخن کن
دلا ہشدار این ستانہ مخروش — کہ چون گوہر سفتن است این گوش کن گوش
چہ اور سفتن این ناصبوری — ز رمز عاشقی ہرچہ دوری
نمیدانی کہ عشق فتنہ پرداز — دو دل را سیدہ با یکدگر ساز
جو عاشق جوی آب از دیدہ راند — صنم ہم غرق آب دیدہ ماند
جو عاشق جان دہد در ہجر دلدار — بر قد ہمکنار او شود یار
جو عاشق غرق گردد گشتہ بیتاب — شود دلبر ہم آغوشش در آن آب
دلا بس کن ز رمز این مگو ہیچ — کہ باشد گفتگویش پیچ در پیچ
بکار خود کمر را چست بر بند — مضامین نوی را کن نظر بند

## سبب تالیف کتاب و حال خود گوید

تعالیٰ شانہٗ اللہ اکبر — کہ گردد در صدف از قطرہ گوہر
ہمہ را در بیانش صد بیان است — نگہ تا میکنم افزون ازان است
اگر موے تنم یابد زبانہا — ہمین گویم نیاید زو بیانہا

کسے تا زیست گر در شکر ماند — یکے از صد ز تقریر نفیش نراند
رسد گر مرغ وہم انجا محالست — اگر فہمے گمانی ہم محالست
دلا در وصف ذاتش ہوش کن ہوش — لب خود در بیانش دار خاموش
اگر صد عمر نوحت وقف حالست — ازان یک شمہ گر گوئی محالست
سمند عقل اینجا خورد پائے — لجام فکر بگسستہ ز جائے
دلا اظہار کن از حمد بالا — بہ پیش واقف فن معمار
کہ از ہر مصرع از حرفے ستانند — از انہا اسم اب وجد بخوانند
ز اول مصرعش اسم جدم خوان — ز ثانی نام نامی پدر دان
وطن کشمیر و دہلی مولد من — چہ گویم رونق آن رشک گلشن
کنون ز آغاز بہتر گشت انجام — زہے اہل فرنگ و رحمت عام
ز دہلی سوئے لاہورم گذر شد — در انجا ہم بہ خورسندی بسر شد
کشید آخر در ینجا آب و دانہ — چہ گویم وصف اینجائی زمانہ
رئیس گڈھ ایٹھی کان جو داست — غلط گفتم ز جود او را وجود است
شنیدہ حاتم و نوشیروان را — بچشم خود مگر دیدیم آن را
ندیدم سائلے در خواب بر در — کہ فیضش کیسہ نہ نمودست پر زر
اگر حاجت ز دورش رد نماید — کرم از خویشتن او را رباید
چو بہر عدل بہ نشیند بایوان — دہد انصاف او انصاف احسان
شجاعت خانہ زاد و خادمان است — ز رفعت ہمسران را سر گران است
ز قہرش لرزہ ہر کوہ گران ست — ترحم بر تر از حد بیان است
ولے چندان کہ قصد فہم انسان — ازان برتر بود وصفش سر چندان
چو از کارم شدے فرصت دمے چند — نہ بودے شغل دیگر ہیچ دلبند

دلم روزے نہ بے شغلی بخود گفت | کہ نقد عمر از کف میرود مفت
بگو چیزے کہ ماند یادگارت | اگر یاری دہد پروردگارت
چو در دریاے فکرم غوطہ زن دید | برادر بیخاتھ از من بہ پرسید
چرا در دل دہی اندیشہ را جا | نمایاں ساز جوش طبع خود را
بسے دریاے عشقش نام خوانند | بہ اردو قصۂ دلچسپ رانند
جو در نظم آوری آن حال یکسیر | ز بے شغلی بود این شغل بہتر
بپاس خاطرش دراند کے اوقات | نوشتم عاقبت این چند ابیات
چہ دور افتد اگر از فضل یزدان | پسند خاطر عاشق مزاجان

## آغاز داستان

بدہ ساقی مرا یک جام بلّور | کہ مانم تا نہ این مقدار مخمور
کنون می گویمت این حال پرجوش | بجان من ز گوش ہوش بہ نیوش
کہ یعنی بود در شہرے چو گلزار | جوانے ماہ طلعت مہر رخسار
جوانے از شراب حسن مخمور | غلط گفتم مجسم صورت نور
جوانے خوبروئی خاک پاپش | ادا و نازو محبوبی فدایش
گل نورستہ باغ جوانی | تصدّق بر سرش حور جنانی
مئے الفت بجام سینہ لبریز | سمند عشق زاہشں زیر مہمیز
اگرچہ بود خود خوشتر ز غلمان | دلے بے دلربا بودے پریشان
فتادے گر نظر بر خوش جمالے | شدے تبدیل حال و بہ حالے
جو برہم یافتے زلف نگارے | نکردے غیر آہ و نالہ کارے
نہ در سر شور نے شوقش بدل بود | مگر خود عشق اورا آب و گل بود
تلاش ماہرو ہر دم بہ سر داشت | ازین رو عشق حال او بتر داشت

چو بیتابی همی افروخت گلخن  همی کرد از ته دل سیر گلشن
بزیر سرو از یاد قد یار  رسانیدے بگردون ناله زار
به نرگس گه بیاد چشم دیدے  سرشک خون سرشت از دیده چیدے
زحیرت گه به گل کردے نگاهے  بیاد رخ کشیدے سرد آهے
چو بیخود گشتے از بیتابی دل  عنان گرداندے از گلشن بمنزل
همین طور آن جوان چندے بسر کرد  بسر یعنی بصد خون جگر کرد
غرض روزے بحال مقصود دشمن  بسوے خانه می آمد ز گلشن
که ناگاهش در آن کو شد گذارے  نشسته بر سر غرفه نگارے
بروے آن جوان نظاره میکرد  گریبان صبوری پاره میکرد
نگارے رشک گلرویان رعنا  بهار حسن از رویش هویدا
نگارے رشک ماه و غیرت حور  ز چشمش میچکیدے سر بسر نور
نگارے از فراقش مهرور سوز  به هجرش ماه سرگردان شب و روز
نگارے رونق باغ تجمل  بروے چون گل زد مست بلبل
بهار بوستان خوبروئی  همه مهر سپهر فتنه جوئی
نه تنها چشم او با فتنه انباز  نگاه شوخ او با برق و مساز
دل شیدا به عشقش مبتلا شد  نصیبم زو بلا بعد از بلا شد
ز آه و ناله او حشر برپا  نه عقلش قایم و نے هوش برجا
بعشق آن پری دیوانه یکسر  طپان بر خاک بیبابانه یکسر
پری هم کرد سر از غرفه بیرون  باندازیکه نظاره شود خون
ازان پس شد جوان هم گونه هشیار  منور دیدهٔ او شد ز دیدار
چو غائب از نظر شد یار ناگاه  دگر بر لب همان افغان همان آه

روان طوفان نمود از دیده تر | بهر دو دست خاک افگند بر سر
نه تنها بر سر از دشت بلا خاک | گریبان تا بدامان سر بسر چاک
همین کارش نه فریاد و فغان بود | پریشان خاطر و آشفته جان بود
دگرگون گشت حال آن جوان زود | بر آورد آه گرمش از فلک دود
کجا صبر و کجا طاقت کجا هوش | نمود این هر سه را یکسر فراموش
ز بس هر دم سخن مستانه می گفت | کسش شیدا کسش دیوانه می گفت
چنان شد حال زارش قصه کوتاه | که هر دم بر لبش می آمدے آه
کسے گر حال زار از وے بپرسید | نه گفتش هیچ و سوے آسمان دید
اگر گفت آن ز خود غافل همین گفت | که از کف برد دل یک دلربا مفت
زهے آن دلربا پر عشوه پر فن | فدا آن عشوه و فن را دل من
فغان از وے که با این شور و غوغا | نیامد بر سرم بهر تماشا
الهی کس چه گوید از چنینے | خصوصاً بے کسے چون من حزینے

## ثابت شدن عشق جوان و بدگمان شدن وارثان جانان

بیا ساقی بده یک ساغر مل | که گردون بشگفاند اینجا دگر گل
عیاں گردید راز عشق یک بار | سخنها رفت در هر کوے و بازار
چو شد نوع دگر این سوز را ساز | یکے با مادرش هم گفت این راز
که اے غافل ز حال خانۂ خویش | نمیدانی مآل خانۂ خویش
خود این پروانه شمع خانهٔ تست | خود این مخمور از میخانه تست
نه مجنون نے ز پا افتاده هست این | بعشق دخترت دلداده هست این

اگر خونش بخاک تیره ریزم — کجا از نصفت حاکم گریزم
دگر این راز را همقوم دانند — چها بر نام تو لاحول خوانند
پئے دفعش بود تدبیر واجب — نه خنجر واجب و نے تیر واجب
چو تدبیر دگر از دست دادند — پئے آزار عاشق دل نهادند
یکے میگفت این شوریده کیست — مراد این ازین شوریدگی چیست
زخود چون این قدر بیزار گشت است — چرا در کوی دلبر زن خوار گشت است
شما انجام این شیدا ندانید — برانید از چنین جایش برانید
یکے میگفت آه این نیمجان کیست — بااین سختی کشی آخر چسان زیست
قریب است این که ناگه جان سپارد — بلا بر زندگان دیگر بیارد
ازین جا این بلا را دور سازید — دل مغموم را مسرور سازید
یکے طفلان مکتب را خبر داد — که یک وحشی میان مردم افتاد
بیائید اندر اینجا خشت برکف — دُرِ مقصود خود آرید در کف
چو طفلان این چنین مژده شنیدند — ز سر پا کرده از مکتب دویدند
یکے گردش ز سنگ و چشت خدمت — یکے سر کرده باد طرفه بدعت
یکے بر سر فگندش مشتے از خاک — یکے رو بر قبایش چاک بر چاک
یکے می کرد از پایش لکد کوب — یکے می داد ضرب سخت از چوب
یکے از آن گروه فتنه ایجاد — ترحم خورد در رائے این چنین داد
چه حاصل از چنین ایذا رسانی — نمیدانید اسرار نهانی
بلوح این جوان تا چیست مرقوم — بماند تا کجا اینگونه مظلوم
کنون وارید دست ظلم از و باز — مسازیدش چنین با رنج دمساز
بگفتارش جوان رست از بلاها — بفضل حق دعاها و ثناها

نہ تدبیر کسے آمد بکارش ‌ ‌ کہ حافظ بود خود پروردگارش
اگرچہ این بلاہایش بہ سر بود ‌ ‌ ولے کام و گریبش نظر بود
کشیدے گہ ز لب آہ جہان سوز ‌ ‌ بگفتے گاہ اے یار دل افروز
زنامت نیز آگاہی ندارم ‌ ‌ ولے وصل ترا امید دارم
بعاشق سے نے ہمیں دیدار مشکل ‌ ‌ بخویشش آمدن بسیار مشکل
بگفتے گہ بباد صبح گاہی ‌ ‌ کہ اے تو قاصدم خواہی نخواہی
گزارت گر فتد در پیش جانان ‌ ‌ ہنیش عرض کن از راہ احسان
کہ اے غافل ز حال عاشق زار ‌ ‌ جہا از زندگی بے تست بیزار
ہمی خواہد ز حق با صد دعا مرگ ‌ ‌ دگر گوید ہمین یا مرگ یا مرگ
نہ در دل صبر نے یارا ے ماندن ‌ ‌ نہ راہ رفتن و نے جائے ماندن
چو شد افسانہ اش مشہور عالم ‌ ‌ ہمہ ہا مشورت کردند باہم
کہ این دختر برد آن رہے دریا ‌ ‌ پئے چندے کہ خوش امنے است آنجا
خطر چندان از آنجا پا کشیداست ‌ ‌ کہ گرد راہ او عنقا ندیداست
چہ خوش باشد کہ آنجا خانہ دارد ‌ ‌ مراد او رسول اقتد بر آرد
درانجا ہم یکے از دوستانست ‌ ‌ نہ ہیچ آنجا تکلف درمیانست
نخواہد بود آنجا نیز تکلیف ‌ ‌ چہ ذکر آنجاست از تصنیف تحریف
ازین بہتر نباشد ہیچ تدبیر ‌ ‌ مناسب نیست در تدبیر تاخیر
یکے دایہ طلب کردند کو بود ‌ ‌ بسے پرفن چہ فن بود آنکہ نہ بود
پس از اظہار حال دختر او را ‌ ‌ روان کردند با دختر بدریا
بدریا آن محافہ چون روان شد ‌ ‌ جوان ہم در پیش از سر روان شد
درست است این بقول مرد پرفن ‌ ‌ کہ دل را ہم بدل راہیست روشن

جوان هم تا بدریا رفت پویان　　زجذب عشق او افتان وخیزان
زجوش عشق آن محبوب نالان　　همی گفتے که جانم بر تو قربان
برائے خالق کونین بگذار　　نگاه رحم بر حال من زار
ولے از بخت واژون در عجب بود　　که چون این اتفاقش روے بنمود

## غرق گشتن جوان از فریب دایهٔ نامهربان وهم بغل شدن از جانان

بده ساقی مے گلفام در جام　　که در یابم وصال آن گل اندام
بدین سان مضطرب چون دایه اش دید　　زحالش اندکے پرسید وفهمید
دگر منع وے از تاب وتعب کرد　　به نزد خود زدلداری طلب کرد
بگفتا این چنین بیهوده مخروش　　شراب وصل دلبر نوش کن نوش
به عفت آن پری هم بیقرار است　　ولیکن سدّ راه این جوئبار است
زمانے صبر کن زان پس تو و یار　　کجا باشد دگر کس بس تو و یار
ولے بود این پئے مرگش بهانه　　ازین پس بین چه بنماید زمانه
روان شد کشتی و آن خسته جان هم　　بکشتی کرد جا باحسرت وغم
چه گویم حال آن دریا چسان بود　　به شور حشر موجش هم زبان بود
چو شد طے نصف ره دایه بحیله　　بدزدی کفش پائے آن جمیله
بدست خویشتن در آب انداخت　　دگر نرد دغا با او چنین باخت
که گفت اے عاشق ناکام بدنام　　گرفتار هزاران درد و آلام
پسندی این که در دریائے پرجوش　　شود با موج کفش وے هم آغوش
هزار افسوس بر دیوانهٔ او　　برهنه پا رود جانانهٔ او

اگر در عاشقی بر خویش نازی　　برو در خانه کن این عشقبازی
وگرنه دست از جان شسته برخیز　　بیار این کفش پا را زود برخیز
بگفت آن جوان نادیده پاپوش　　بآب انداخت خود را مست و بیهوش
چو آب از فرق بگذشت آن جوان را　　سلاسل شد بگردن موج دریا
بقعرش رفته جان الفت ایجاد　　بامید وصالش داد بر باد
چو از سر این بلا دایه بگرداند　　بمکر این فتنه را ناگاه بنشاند
بخود از فن خود بسیار نازان　　رساند این مژده با آن شاه خوبان
که ای محبوب محبوبان رعنا　　سر دیهیم رعنایان زیبا
کنون آن باعث بدنامیت را　　بفن خویش کردم غرق دریا
بخوش حالی در اینجا باش چندی　　میار از هیچ کس در دل گزندی
بحکم والدین خود بسر کن　　پس آنگه جانب خانه گذر کن
ولی از حیله ساز عشق غافل　　که دارد تا چه فکر تازه در دل
چو بشنید از زبان دایه این حال　　چه گویم چون گذشت از قیل و از قال
کشید آهی که در دل کارها کرد　　دگر کرد آنچه افغان بارها کرد
دهان گردید خشک و رنگ شد زرد　　چها غم بر غم آمد درد بر درد
همه روزش بسر می شد به زاری　　بشب بیداری و اختر شماری
ولی آن جان جان از دایه پنهان　　نمودی حال خود ابتر بد نیسان
چو حالش دایه ابتر این چنین دید　　بسی گرد سرش گردید و پرسید
چرائی این چنین ای جان مادر　　چرا بر دوش تو بینم نه چادر
گل رخسار تو زرد است هیهات　　کرا خواهی نهان بهر ملاقات
غم فرقت ز دل مهجور گردان　　دل مهجور را مسرور گردان

مشو بے صبر و خو کن با صبوری | که از تو می نمایم دور دوری
ترا با والد بنت می نمایم | فن خود را ازان پس می ستایم
کنونت مانع رفتن کدام است | نشاطت صد ازین هر شام بام است
بلائے بود آن کو گشت فانی | بدریا غرق شد یعنی فلانی
پس آن شیرین زبان با دایه آنگاه | همین گفت و کشید از دل یکے آه
که تا اینده‌م ندانم چیست دریا | بتدبیر هلاک کیست دریا
ندیدانم که موجش را چه نام است | درونش موج زن آیا کدام است
چگونه موج او زنجیر باشد | جسان آن بد گهر غرق بلا شد
کجا از سحر تو افتاد در آب | نشان ده تا رهم من زین تب و تاب
همه شور و شغب از ذات او بود | ندیدی تا چه خوش اوقات او بود
غرض اکنون مراد من همین است | که سیر قدرت حق بهترین است
ز حسن اتفاق است این همه سیر | بسے مرغوب ترا از کعبه و دیر
ولے مهر ترا در کار دارم | بغیر از حکم تو سر بر نیارم
دگر بیتابی دل کرد ناچار | ز هجر والدینم سخت بیزار
چه گویم حال زار خود که چون است | دل اندر پهلوئے من مست خون است
دماغم بیدماغی ساز کرد است | در وحشت برویم باز کرد است
همی خواهم که گیرم راه صحرا | ولے دانم که خواهم گشت رسوا
مناسب آنکه پر زد دم رسائی | بنزد والدینم تا توانی
بعجزش دایهٔ کم فهم فی الحال | ز مهران ملتمس را کرد اقبال
نگر حالش که این عشق بلا زاد | بود هر دم بکار خویش استاد
مراد خاطرش از التجا چیست | ز عجز و انکسارش مدعا چیست

روان گشتند بارے اُود دایہ ‎ نہادہ دل بکارے اُود دایہ
سفینہ درمیان بحر چون شد ‎ دل دختر ہم از اندوہ خون شد
وگر این راز را دایہ عیان کرد ‎ کہ اینجا ید گہر خود را نہان کرد
طلاطم ہاش را بارے توان دید ‎ گل از گلزار ناکامی توان چید
چو بے او حال دختر بود ابتر ‎ چگویم تاچسان با دیدۂ تر
بہ بحر انداخت بے اندیشہ خود را ‎ دگر گفت اے اجل رحمے خدا را
چو آب از سر گذشت آن جانجان را ‎ سلاسل گشت دریا موج دریا
بیار خود شد از یاری ہم آغوش ‎ دگر ہر چیز کرد از دل فراموش
بلے این قول نبود باطل اصلا ‎ بدان این قول را بیحاصل اصلا
بہ ہستی وصل گر ناید میسّر ‎ بود بعد از فنا دلدار در بر
فریب عشق ہوش از دایہ بر بود ‎ ز دانش انچہ بودش مایہ بر بود
بسے بگریست آما سود معلوم ‎ چہ سود از بودن محزون و مغموم
خبر زین ماجرا شد چون پدر را ‎ کہ رفت از دست دایہ دُرّ یکتا
چہ گویم تا چہا از خویشتن رفت ‎ تو گوئی بود جانے کز بدن رفت
دگر آنانکہ بودندش نکوخواہ ‎ بر آمد از لب شان دمبدم آہ
بہ تن در وحشتش جامہ دریدند ‎ بہجرش نالۂ پرخون کشیدند
چنان کردند برپا شور محشر ‎ کہ محشر کرد از خود نالہا سر
دوان گشتند آخر سوئے دریا ‎ چو سیلے کاید از دریا بصحرا
حدیث عشق او در کوے و برزن ‎ عیان شد یعنی بر ہر مرد و ہر زن
کہ در عشق فلان دخت فلانی ‎ ز عشقش گشت غرق بحر فانی
بہجوم خلق ہم آنجا چنان شد ‎ کہ روز حشر بر دریا عیان شد

بسے غواص کو در دے فتادند — نشانے زان دُرِ یکتا ندادند
چو افگندند دام آنجا بہ تدبیر — بساحل آمدند آن ہر دو دلگیر
بہم چسپیدہ جسم ہر دو مدہوش — ز وصل یکدگر دستے در آغوش
بہم لب برلب و سینہ بہ سینہ — دو سالہ بادہ در یک آبگینہ
دوئی چون بود ناممکن دو تن را — نہادند آن دو تن را خود بیک جا
درود و خیبر بر ہر دو بخواندند — ز کارِ عشق بس حیران بماندند
پس آنگہ وارثان رخت ناچار — سوئے شہر آمدند از زیست بیزار
چہ گویم دیگر احوال دلِ ریش — حذر کن از حدیث عشق بدکیش
اگر بر کوہ گردد سایہ افگن — شود از آتش سوزان چو گلخن
بود عشق آن مصیبت خیز قلزم — کہ گشتند اندران بسیار کس گم
نہ تنہا این دو تن را دیدہ باشی — بسے زین داستان ہا بشنیدہ باشی

## اختتامِ قصہ

چو شد این قصہ ختم اکنون نباید — کہ چیزے دیگرت در خاطر آید
بہ پیشِ واقفِ اسرار دلہا — دعائے خیر کن از صدق شیدا
باین اندار کائے خلاقِ آفاق — مرادِ خاطرِ دلدارِ عشاق
کلامم را کن از لطفت نمایان — قبولِ خاطرِ دانش پژوہان
ولے از ناظرین نصفت آئین — کہ وا دو ہر زایشان طرفہ تزئین
امید و التجا دارم کہ بیجا — اگر آرند حرفے در نظرہا
ز چشم خردہ بینی دور دارند — بذیلِ لطف بر روئے پردہ آرند
الٰہی عفو بر حالِ سیہ کار — گنہگارم گنہگارم گنہگار

# خاتمۃ الطبع

دریائے عشق حمد خداوند کردگار　　نعت رسول کشتی این بحر بے کنار

امابعد بمصداق خامہ سفینہ نامہ بدین وست روان و موج خیز سطور زورق الفاظ لب ساحل رسان کہ درین روزہا بحر زخار نکتہ دانی گوہر شاہوار معانی ناظم بے مثال شاعر نازک خیال ستودہ مناقب پنڈت امرنا تھ صاحب متخلص بہ شید اسلمہ اللہ تعالی دریائے عشق" نامے فسانہ بے نظیر یادگار مرحومی میر تقی میر از دو زبان دلچسپ بیان بتازہ ادائی تمام و تر دستی مالا کلام در سلک نظم فارسی کشیدند و بلآلی متلالی سخن آب و تابے بخشیدند ورد ا نہ بحر الند جلا سے گوہر بحر فارس یافت و مانند ماہ و مہر بہ شب و روز این اقالیم تافت ہر شعر مثنوی بہ مصرع ذوالفقار سے آیدار بموافق راد ستیار منافق راجراحت حسرت بدل گذار مضامین چست و معانی درست زبان خوب محاورات مرغوب خدام کرام عمدۃ الصنائد زبدۃ الفرائد قدر دان اہل ہنر مرجع کملائے ہفت کشور بحر نوال گوہر یکتائے عمان فضل و افضال بعالی ہمتی مشہور نزدیک و دور جناب فیضماب منشی نولکشور صاحب دام اقبالہ و دام اجلالہ بموجب درخواست مصنف حکم طبع بمطبع فیض منبع خود بدولت دادند منت بجان سخنوران نہادند چنانچہ بست و پنجم ماہ محرم ۱۲۸۳ھ ہجری موافق نہم ماہ جون ۱۸۶۶ء بکار گزاری مامورین مطبع طبع گردید گوہر مراد مشتاقان بکف حصول رسید بمنہ و کرمہ فقط

---

دوبارہ طبع ہوئی

۷۸۶

# مثنوی بہارِ عشق

از تصنیف شیدا

۷۸۶

ہر نام میں نام ہے خدا کا — ہر شے میں ظہور کبریا کا
ہر غنچے میں گل میں ہر شجر میں — ہر شاخ میں برگ میں ثمر میں
جلوہ وہی ایک جلوہ گر ہے — عارف ہے وہی جو باخبر ہے
جس جا پہ ہے داستاں طرازی — ہے نام سے اسکے نغمہ سازی
کیا نعت لکھوں میں مصطفٰے کی — نور حق و جلوہ خدا کی
جو بات کہ فہم میں نہ آئے — کیا اس کا پتہ کوئی بتائے
نعت اس کی کہاں یہ ذرہ خاک — آیا ہے جس کے حق میں لولاک
وا غنچہ دل چمن چمن ہو — خاک رہ پائے پنجتن ہے
دل باختہ کلک دو زباں ہے — اب حسن کا عشق کا بیاں ہے
وہ حسن جو ہے فریب مردم — وہ عشق جو عقل کو کرے گم
وہ حسن جو سحر ہے غضب کا — وہ عشق جو ہے بلا کا پتلا
بھولے سے نہ اس کے دم میں آئے — مر جائے مگر نہ دل لگائے
اس عشق کا ڈھنگ ہے نرالا — پانی میں یہ آگ ہے لگاتا
اس عشق سے ہے کوئی کفن پوش — معشوق کسی کے زیب آغوش
کرتا ہے کسی کی خاک برباد — کرتا ہے کسی کو وصل سے شاد
آئے نہ یقین تو میں بتاؤں — اس عشق کی داستاں سناؤں

## آغاز داستان

سابق غزنی میں تھا شہنشاہ / شاہ محمود نام ذی جاہ
رکھتا تھا وہ بے حساب لشکر / انجم سے شمار میں فزون تر
انصاف میں منصف زمان تھا / بخشش میں زبان زد جہان تھا
رکھتا تھا وزیر اس کا دختر / طنّاز حسین نیک اختر
تھی ایک جوان کو اس سے الفت / از بسکہ تھا تشنۂ محبت
دستور یہ تھا کہ رات کو روز / جایا کرتا تھا وہ غم اندوز
صحبت رہتی تھی گرم یکسر / بیٹھ اُٹھ کے جوان پھر آتا تھا گھر
اک شب جو جوان اُدھر سدھارا / تھا گشت میں شاہ بھی قضارا
تا دیکھے ہے کون مے بساغر / رکھتا ہے کون دیدۂ تر
خندان ہے کون صورت گل / نالان ہے کون مثل بلبل
ہے کون شراب ناب در جام / نالان ہے ستم سے کون ناکام
ہے کس کی بغل میں زیب محفل / ہے خنجر غم سے کون بسمل
کوچے سے وزیر کے جو گذرا / زیر محل اک جوان رعنا
دیکھا مے حسن سے ہے مخمور / پر عشق کے ہاتھوں سخت مجبور
رکھتا ہے کمند اک دلاور / جانے کو محل پہ دل ہے مضطر
بس شوق سے زیر پا وہ دلکش / رکھتا تھا مثال دود آتش
جاتا تھا مثال نغمہ بر تار / تا حال سے یار ہو خبردار
تھا وصل جو اُس کمند کے ہاتھ / رکھتا تھا اسے وہ جان کے ساتھ
چاہا کہ کمند کو لگائے / اوپر جائے مراد پائے
دیکھا جو یہ شہریار نے حال / پکڑا ہاتھ اور کہا بد افعال
تو کون ہے اور کمند لے کر / کس واسطے آیا اس جگہ پر

گر چور نہیں ہے تو تو کیا ہے ۔ یہ ہاتھ میں تیرے کیا بلا ہے
کر جلد بیان تو سبب کو ۔ کیوں آیا یہاں تھا نصف شب کو
گردار پہ تجھکو کھینچیں جا ہے ۔ سولی پہ چڑھا ہیں تو روا ہے
کانٹوں میں گھسیٹنا ہے لازم ۔ جو کچھ ہو تیری سزا ہے لازم
کرتا ہوں ابھی میں دزد بیدین ۔ ہاتھ اپنے تیرے لہو سے رنگین
یہ کہہ کے لگائے پھر طمانچے ۔ نیلا کیا سرخ منہ کو اُس کے
دیکھی جو جوان نے ناگہانی ۔ نازل یہ بلائے آسمانی
بولا وہ کہ اے جوان بیباک ۔ آزار میں میرے کیوں ہے چالاک
کیوں دل میں عداوت آئی تیرے ۔ کیا جی میں یہ ہے سمائی تیرے
کیوں تو نے لگایا ہاتھ مجھکو ۔ کیوں مجھ سے یہ دشمنی ہے تجھکو
یہ سن کے وہ شہریار بولا ۔ واقف نہیں نام سے میرے کیا
اس شہر کا کوتوال ہوں میں ۔ مختار ہوں چاہے جو کروں میں
ہے شہ سے مجھے ملا یہی کام ۔ چوری کا نہ رہنے دوں کہیں نام
کی میں نے وہ رسم عدل پیدا ۔ چوروں کا ہوا ہے نام عنقا
پہنچورہ ہے چور کو زبانی ۔ ہے خوف سے وہ بھی پانی پانی
تیرے طالع نے کی برائی ۔ قسمت تیری تجھکو گھیر لائی
لائی ہے قضا لگا کے اس جا ۔ پھندے میں تجھے اجل نے پھانسا
منظور ہے اب یہی خدا کو ۔ پہونچے کمبخت تو سزا کو
یہ سن کے جوان کے اُڑے ہوش ۔ فکر و تدبیر سب فراموش

## اسیر ہونا جوان بیدل کا اور ضامن ہونا یار یکدل کا

سمجھا یہی وہ جوان بیدل / اس قید سے ہے نجات مشکل
یہ زیست بھی کوئی دم کی ہے اب / پیمانۂ عمر ہے لبالب
پھر دل میں خیال یار آیا / سوچا کہ یہ کیا ہوا خدایا
تھی آج یہ آخری ملاقات / محروم رہا میں اس سے ہیہات
کیا سوچتا ہوگا جی میں دلدار / سمجھے گا غلط وفا کا اقرار
آیا نہیں آج کیا سبب ہے / ہوگا کہیں اور کیا عجب ہے
شاید کسی بت سے ہے ہم آغوش / ہے بادۂ وصل سے وہ مدہوش
ہوتا کوئی دم میں ہے سویرا / اب تک آیا نہیں ہوا کیا
اس شرم سے حشر تک میں نالاں / مرقد میں کروں گا آہ و افغاں
آئے گا اگر خیال کاکل / بن جائے گا دود آہ سنبل
آنکھوں کا خیال اگرچہ آیا / نرگس کا لحد سے پھول اگیگا
داغ دل سے مرے عجب کیا / شعلہ ہو بجائے لالہ پیدا
گو جان سے اپنے میں گیا پر / باقی رہا شکوۂ ستمگر
افسوس یہی یہی ہے حسرت / برگشتہ ہوتی ہے بنکے قسمت
صورت دیکھی نہ ماہرو کی / لذت پائی نہ گفتگو کی
دیکھا نہیں اس کو ہائے دم بھر / گردوں نے گرائی برق سر پہ
گو دل میں تھا جوش نامرادی / تھی ایک طرح کی اسکو شادی
یعنی وہ ہوا نثار دلبر / ہلکا ہوا بار عشق سے سر
بولا وہ جوان کہ حاکم شہر / اتنا نہ کر اس غریب پر قہر
میں چور نہیں ہوں اے نکو نام / چوری ہرگز نہیں مرا کام
نکلا تھا شکار کو میں گھر سے / جب شام ہوئی پھرا ادھر سے

رستہ بھولا ہوں اپنے گھر کا — آپہونچا ہوں اس جگہ بھٹکتا
ہر چند کروں گا عذر یکسر — ہوگا نہ یقین تجھے مقرر
اس وقت اگر نجات پاؤں — دربار میں صبح از خود آؤں
بولا وہ شاہ دادگستر — یہ حیلہ و مکر ہے سراسر
ممکن نہیں یوں تیری صفائی — ضامن ہو کوئی تو ہو رہائی
اول گھر کا مجھے نشان دے — جس شخص کو چاہئے درمیان دے
بولا وہ جوان کہ میرا گھر تو — اُس کوچہ میں ہے قریب ہی جو
چلئے اگر آپ میرے گھر تک — ضامن ہو پدر مرا سحر تک
لایا اُسے شاہ پھر مکان پر — تا حال سے آگہی ہو یکسر
یہ مرد ستم کش زمانہ — سچ کہتا ہے یا کہ ہے بہانہ
دستک دی اس نے در پہ گھر کے — کانوں میں صدا گئی پدر کے
اک پیر مکان سے در پہ آیا — بے مہر تھا سنگدل غضب کا
دل میں نہ تھی نام کو مروت — تھا دشمن جان مہر و الفت
صورت میں وہ تھا مثال کافور — سیرت میں وہ مرد دہر مشہور
آیا تو در مکان کا کھولا — کھینچی اک آہ منہ سے بولا
تم کون ہو آئے ہو کہاں سے — کیا کہتے ہو تم کہو زباں سے
تھا یاد خدا سے میں تو مسرور — دنیا کے تعلقات سے دور
مجھکو خلوت سے کیوں نکالا — فرمائے کیا ہے حکم والا
بولا وہ شاہ نیک تدبیر — افسوس کی جا ہے سن تو اے پیر
واقف نہیں حال سے پسر کے — کیا ڈھنگ ہیں پارۂ جگر کے
ہے تیرا پسر یہ قابل دار — چوری میں ہوا ہے اب گرفتار

چھوڑدوں تیرے پاس اس پسر کو ضامن ہو اگر تو رات بھر کو
بولا سن کے یہ پیر بے درد اے حاکم شہر شاہ شب گرد
سمجھایا کیا اسے میں بیٹا پھرنا نہیں رات کا کچھ اچھا
کہنا مرا دھیان میں نہ لایا آخر اپنے کئے کو پایا
میری نہیں یہ خطا ہے اسکی اچھا ہوا یہ سزا ہے اسکی
وہ جس سے زیاں ہو آبرو کا دنیا میں نہ ہو الٰہی پیدا
جو طفل کہ ہو پدر سے خودسر ایسا لڑکا نہ ہو تو بہتر
مدت ہوئی میں ہوں اس سے بیزار سنتا نہیں میری یہ سیہ کار
پھرتا ہے کہاں یہ بے سروپا کیا مجھکو خبر حضور والا
گر چور ہے آپ کا یہ بدکار مجرم ہے اگر اگر گنہگار
مختار ہیں آپ حاکم شہر اس طفل پہ مہر کیجئے یا قہر
جو چاہئے اس کو آپ کیجئے لے جائیے یا نجات دیجئے
ممکن نہیں مجھ سے یہ ضمانت لائق نہیں میرے یہ امانت
یہ منہ سے پدر کے شاہ سن کر سمجھا دل میں کہ ہے یکسر
اس جا سے رواں ہوا شہنشاہ لیتا چلا اس جواں کو ہمراہ
یہ سن کے وہ باپ کی زبان سے آنسو کی طرح بہا مکان سے
تقدیر کی طرح اپنی پلٹا آنکھوں سے بہایا رو کے دریا
آگے آگے شہ جہان تھا پیچھے پیچھے وہ نوجوان تھا
خجلت سے اگرچہ سرنگوں تھا سر میں وہی شور تھا جنوں تھا
بے مہر ہے کس قدر بشر بھی ہے باپ ہی دشمن پسر بھی
دشمن جو ہو باپ ہی پسر کا پھر کس کا جہاں میں ہو بھروسا
بولا وہ پسر کہ اے جہاندار تقدیر سے اپنی ہوں میں ناچار
کھویا مرا اعتبار افسوس خود باپ ہی نے ہزار افسوس
رکھی نہیں جائے عرض زنہار کس منہ سے کہوں میں حالت زار

درخواست یہ ہے اگر ہو منظور — کچھ عدل سے آپ کے نہیں دور
اک شخص ہے میرا یار جانی — میرے لئے وجہ زندگانی
سن پائے گا جب وہ میرا احوال — ضامن تا صبح ہوگا فی الحال
خود چل کے ضمانت اس کی لیجئے — کچھ رحم ستم زدہ پہ کیجئے
سلطان کو سُن کے رحم آیا — دل میں یہ معاً خیال لایا
یاری کا بھی امتحان کر واب — اس غرض کو اس کے ان لواب
جا پہنچو آئیں دوستی کو — تسکین ہو اس بشر کے جی کو
منظور ہوئی وہ آہ و زاری — تقدیر نے کی جوان کی یاری
بلایا جوان نے گھر جہاں پر — لایا اُسے شاہ پھر وہاں پر
آیا تو عجیب ڈھنگ دیکھا — کیا چرخ کہن کا رنگ دیکھا
یک پل نہیں رہنے دیتا دو تن — ہے الفت و مہر کا یہ دشمن
ہے ایک تو مست خواب آرام — اور دوسرا مبتلائے آلام
ہے ایک کے بر میں ماہ پیکر — اور ایک کے آفتیں ہیں سر پر
اک نشۂ عیش میں ہے مخمور — ہے جور فلک سے ایک رنجور
اک بستر ناز پہ گران خواب — اک خوف سے مرگ کے ہے بیتاب
آیا وہ جو یار کے مکان پر — بیساختہ لایا یہ زباں پر
اے دلبر مست ناز آنا — اے مشفق دل نواز آنا
ناکردہ گناہ ہوں گرفتار — لے جلد خبر مری وفادار
مشکل مجھے آپ تک ہے لائی — تم چاہو تو ہو ابھی رہائی
سنتے ہی صدا وہ باہر آیا — شمشیر لئے اوپر آیا
گھبرا کے کہا کہ یا الٰہی — کیا دوست پہ یہ پڑی تباہی

دیکھا تو ہے دوست غیر کے ساتھ — ظالم کے پڑا ہے ہاتھ میں ہاتھ
قیدی کی طرح سے لئے کھڑا ہے — کیا جانئے ماجرا یہ کیا ہے
للکار کے بولا اس سے دلدار — کیوں تو نے کیا اُسے گرفتار
کیا جان سے اپنے سیر ہے تو — مرنے کے لئے دلیر ہے تو
کرتا ہوں ابھی قلم تیرے پیر — چھوڑ اسکو تیری اسی میں ہے خیر
غصہ مجھے آیا ہے غضب کا — چل دور ہو الٹے پاؤں پھر جا
شہ نے کہا دیکھ مرد مدہوش — بیکار ہے تجھکو اس قدر جوش
اتنا مجھ پر نہ جوشش میں آ — بیہوش ارے کچھ تو ہوش میں آ
شبگرو جہاں ہے نام میرا — ہے چور مرا یہ یار تیرا
دے اس کی اگر تو اب ضمانت — ہو تیرے سپرد یہ امانت
پر شرط یہ ہے کہ رات بھر تو — رکھ پاس اسے مگر سحر کو
دربار میں پیش داد گستر — حاضر کر دے ضرور لا کر
بولا وہ جوان کہ اے دل آرام — اس شخص کا کوتوال ہے نام
ضامن مرا ہو تو بول ادب سے — مجبور ہوں میں اسی سبب سے
سنتے ہی کلام یار بولا — بے شبہ یہ ہے قصور میرا
پیروں پہ گرا کہا کہ اے شاہ — غفلت سے ہوا قصور واللہ
دانستہ کب ایسی گفتگو تھی — آپے میں نہ تھا قسم خدا کی
تقصیر مری معاف کیجئے — دل مری طرف سے صاف کیجئے
یہ شخص ہے یار غار میرا — میں اس کا ہوں اور یہ یار میرا
کیجئے اسے قید سے رہا آپ — رکھئے مجھے قید اسکی جا آپ
شہ نے کہا اس سے کیا سروکار — ضامن ہو اگر یہ ہے تیرا یار

بولا وہ کہ اے غریب پرور — ضامن ہوں میں اسکا تا بہ محشر
جس وقت کہ حکم حاضری کا — نسبت اس کے مجھے ملے گا
فرمایئے گا مجھے جہاں پر — فوراً آؤں گا اس کو لے کر
ضامن ہوا یار کو چھوڑ آیا — رخصت کیا شہ کو گھر میں آیا
بولا وہ کہ یار سچ بتاؤ — افتاد یہ کیا پڑی سناؤ
مجھکو بھی تو حال سے کر آگاہ — اٹھا کیوں کر یہ فتنہ ناگاہ
وہ عاشق دل فگار اپنا — کہنے لگا حال زار اپنا
ہے دخت وزیر ماہ پیکر — خورشید کو جس سے داغ دلبر
دلداری و دلبری میں ہے طاق — نازک بدنی میں شہرۂ آفاق
بن داموں غلام ہے لطافت — لونڈی کی جنی ہے خود نزاکت
گر بستر گل پہ پاؤں رکھے — چبھ جائیں رگوں سے گل کے کانٹے
صورت میں پری جمال ہے وہ — سیرت میں نکو خصال ہے وہ
کیا شکل بتاؤں اس پری کی — ہے جسم میں روح دلبری کی
کہنے کو نہیں وہ شوخ طناز — سانچے میں ڈھلا ہے ناز و انداز
سایہ اگر اس کا دیکھ پائے — سایہ ہو پری کو غش میں آئے
دلبر نہیں لاجواب ہے وہ — مکھڑا نہیں آفتاب ہے وہ
باتوں میں ہے قند اُس کے یکسر — لب اس کے ہیں برگ گل سے خوشتر
دانت اس کے لڑی ہیں موتیوں کی — اللہ کا ہے الف وہ بینی
رخسار ہیں دونوں صورت نور — دیکھو تو عیاں ہو جلوۂ طور
آنکھوں سے عیاں ہے عین جادو — ہے دام میں جس کے چشم آہو
ابرو نہیں ہیں بلا کی تلوار — مژگاں نہیں ہیں وہ ناوک لے یار

کاکل نہیں دام ہیں بلا کے — لہراتے ہیں جیسے ناگ کالے
الماس کی کان ہے وہ گردن — یاقوت کی جان ہے وہ گردن
مہندی سے ملے ہاتھ اس کے اے جان — قربان ہے جس پہ شاخ مرجان
خوبی میں شکم ہے مثل دریا — چھاتی ہے کہ ہے حباب اٹھا
ناف وہ نہیں ہے اک بھنور ہے — عشاق کی جان کا ضرر ہے
کیا منہ سے کہوں کہ آگے کیا ہے — پردہ میں جو شرم کے چھپا ہے
پنڈلی نہیں ہے وہ شاخ بلور — یارب رہے اس سے چشم بد دور
عشاق کے ہے دنوں کی شامت — قیامت ہے کہ ہے وہ اک قیامت
پابند خرد جو اس کو دیکھے — ہو جان دلسے اوس پہ صدقے
مست آنکھوں کا میں ہوں عاشق زار — اس نرگس مست سے ہوں بیمار
سرگشتہ سجنت تارسا ہوں — گرداب میں ناف کے پھنسا ہوں
پنجے میں ہوں سحر سامری کے — سائے میں ہوں آگیا پری کے
لیکن نہیں کچھ بھی حیلہ سازی — دل میں مرے غیر پاک بازی
گر اور ہو کچھ خیال اے یار — تا حشر نہو نصیب دیدار
دیکھا ہو جو اس کو آنکھ بھر کر — پلکیں چبھ جائیں خار بن کر
گر زلف کو ہاتھ بھی لگایا — کالا ڈسے آن کر خدایا
بوسہ بھی اگر طلب کیا ہو — چھالے منہ میں پڑیں برا ہو
پیر اس کے کبھی چھوئے اگر ہوں — ہاتھ اپنے لہو سے اپ تر ہوں
پہلو میں اسے اگر لیا ہو — دل سینہ میں جل کے کوئلا ہو
پر دل میں ہے شوق ہم کلامی — قربان ادائے خوش خرامی
اس بات کو میرے تو یقین جان — پڑھتا ہوں وہاں میں جا کے قرآن

پکڑا مجھے آج عسس نے اے یار　　چوروں کی طرح کیا گرفتار

## جانا اُس جوان کا واسطے رخصت جانان کے

یوں اپنی سنا کے سب کہانی　　بولا وہ جوان کہ یار جانی
کیا جانیے صبح گل کھلے کیا　　کیا سر پہ ہو میرے فتنہ برپا
پو پھٹتے ہی کوتوال آ کے　　لے جائے گا مجھکو شہ کے آگے
گر قتل کا حکم ہوگا اے یار　　رہ جائے گی آرزوئے دیدار
دے یار جو تو مجھے اجازت　　ہو آؤں میں جا کے اس سے رخصت
لازم نہیں روک ٹوک اس وقت　　ہے صبح بلا کا سامنا سخت
بولا تب سن کے یار ہمدم　　ہے نیک صلاح پر یہ ہے غم
یہ ڈر ہے کسی کا سامنا ہو　　فتنہ کوئی دوسرا کھڑا ہو
کہنے لگا اے شفیق دانا　　جو کچھ ہو بلا سے میں نے مانا
جاتا ہوں یہ کہہ کے بس وہ اٹھا　　کوچے کا لیا صنم کے رستا
کچھ اُس نے نہ آؤ تاؤ دیکھا　　دوڑا تو نظر میں وہ ہوا تھا
سنتا تھا کھڑا ادھر شہنشاہ　　دیوار کے پیچھے حال جانکاہ
آگے جو بڑھا جوان بیدل　　پیچھے ہوا اس کے شاہ عادل
پہونچا جو وزیر کے مکان پر　　اوپر کو چڑھا کمند لے کر
بیتابی شوق سے اُسی جا　　دیوار پہ وہ کمند بھولا
دیکھی جو کمند شہ نے ناگاہ　　پیچھے پیچھے گیا اُسی راہ
کرتا رہا سیر کل مکان کی　　پوشیدہ نظر سے اُس جوان کی
تاحال سے اس کے خود ہو آگاہ　　سچ کہتا ہے یا کہ ہے یہ گمراہ

پہونچا آخر جوان مضطر — سوئی تھی وہ نازنین جہاں پر
دیکھا تو ہے مست خواب آرام — ہے بستر عیش پر گل اندام
عشاق کے حال سے ہے غافل — آرام میں ہے وہ ماہ کامل
سمجھا کہ نہیں ہے خواب غفلت — عاشق کی یہ سو رہی ہے قسمت
ناچار کھڑا ہوا سرہانے — آنسو لگا آنکھ سے بہانے
دل میں کیا اس نے کچھ تامل — بہتر نہیں خواب میں تخلل
آنسو نہیں جوش عشق تھا وہ — تھا گرم لہو جو بہہ رہا وہ
ناگاہ گرا جو اشک رخ پر — اک مرتبہ جاگ اٹھی سمن بر
دیکھا حال اس کا جب پریشان — کہنے لگی خیر ہے مری جان
کیوں آج ہے تجھکو بیقراری — سچ کہنا تجھے قسم ہماری
کیوں بال ہیں بکھرے تیرے منہ پر — دستار کے پیچ بگڑے کیونکر
چہرہ ہوا نیلگوں یہ کیسا — کیوں جامہ ہے چاک چاک تیرا
کس نے آخر تجھے ستایا — کس نے تجھے غمزدہ بنایا
کس نے یہ کیا ہے ظلم تجھ پر — کس نے دیا تجھکو رنج دلبر
کس نے تجھے آنکھ ہے دکھائی — کس کی ناحق یہ شامت آئی
دیکھا جو جوان نے حال کچھ اور — اس ماہ جبین کا طور بے طور
کیفیت سب جتائی اپنی — گذری ہوئی سب سنائی اپنی
بولا کہ ہے زیست اپنی بھاری — ہے صبح کو کوچ اپنا پیاری
بس آج کی رات دم ہی دم ہے — پیغام اجل کا صبحدم ہے
سنتے ہی یہ حال غش میں آکر — بیہوش وہ گر پڑی زمیں پر
چونکی تو زمین پہ ہاتھ مارا — دل کو رہا ضبط کا نہ یارا
بیتابی دل سے ہائے کہ کر — کپڑے کئے چاک چاک تن پر

زلفیں کیں بے طرح پریشان — رو رو کے اٹھایا اک طوفان
گر ہاتھ نہ پکڑے عاشق زار — مر جائے وہ غم سے ہو کے بیزار
سمجھایا جوان نے اے پری رو — حاصل نہیں اس سے کچھ سر مو
دنیا نہیں ہے سرائے فانی — انجام عدم ہے یار جانی
جس چیز پہ کیجئے ذرا غور — لازم ہے فنا اسے بہر طور
موجود جو ہے اسے عدم ہے — چرچا یہی روز و صبدم ہے
افسوس نہ میرے مرگ کا کر — خوش ہوں میں نہیں ہے رنج دل پر
عاشق کا یہی ہے یار جوہر — مر جانا ہی عشق میں ہے بہتر
تو رشک چمن ہے غیرت گل — مجھ سے تیرے ہزاروں بلبل
تو شمع ہے حسن کی مری جان — پروانہ ہیں تجھ پہ لاکھوں انسان
غافل نہ ہو یاد حق سے دلبر — کچھ رنج نہ لا تو اپنے دل پر
قرآن نکال تا سناؤں — اس آگ کو اس طرح بجھاؤں
کچھ دیر رہا یہ شغل باہم — بعد اس کے کہا جوان نے ہمدم
جاتے ہیں خدا تیرا نگہدار — ہوگا مرا منتظر مرا یار
دامن وہیں نازنین نے پکڑا — کرنے لگی پھر وہ حشر برپا
بولی وہ کہ سن تو اے مری جان — دل میں ہو اگر نکال ارمان
میرے لئے تو نے جان کھوئی — کم بخت نہ ہوگا مجھ سا کوئی
الفت تیرے دل میں تھی جو میری — اب جان پہ آ بنی ہے تیری
راضی ہوں میں جو کہے اسی میں — رہ جائے نہ تیرے جی کی جی میں
بولا وہ جوان کہ غیرت حور — جو آپ کہیں مجھے ہے منظور
لیکن میری یہ عرض ہے یار — دم بھر کے لئے بنوں گنہگار

باقی ہے صرف دو گھڑی رات　　کیوں منہ سے کہوں گناہ کی بات
ہوتی ہے سحر قضا ہے سر پر　　رخصت مجھے دیجئے جاؤں گھر پر
ضامن مرا دوست اک ہوا ہے　　ناحق وہ بلا میں مبتلا ہے
ہے آرزو ایک دل کے اندر　　کہتا ہوں قبول ہو تو بہتر
جب قتل مجھے کریں سحر کو　　ہو جمع ہجوم دیکھنے کو
اس شہر پہ آپ بھی ہوں مائل　　ہو جائے مری مراد حاصل
منظور کیا کہا صنم نے　　سونپا تجھے اب خدا کو ہم نے
یہ کہکے ہوا صنم سے رخصت　　کی جانب دوست پھر عزیمت
چلنے سے شاہ اس سے پہلے　　جلدی سے اتر گیا مکان سے
دیکھا جو یہ شہ نے حال آن کا　　جاتا رہا صبر و ہوش سارا
آیا وہ جوان یار کے پاس　　بولا کہ نہ کرنا دل میں وسواس
حاضر ہوا اپنے قول پر میں　　لایا نہیں دل میں اب خطر میں
مرنے کا نہیں ہے خوف اب یار　　قربان ہیں تیرے اے وفادار
دولت یہ ملی تیری بدولت　　ہو آیا ہوں میں صنم سے رخصت

## لیجانا جوان بیگناہ کا قتل گاہ میں اور رہائی پانا اُس کا

جب صبح نے کی نمود کامل　　دربار میں آیا شاہ عادل
حاضر ہوئے حاضرین دربار　　یاد آیا شاہ کو گنہگار
فرمایا کہ کوتوال جائے　　اس چور کو میرے پاس لائے
سنتے ہی وہ حکم باہر آیا　　دوڑا تو اسی مکان پر آیا
سویا تھا جوان وہ شب کا جاگا　　بیدار تھا دوست اس جواں کا

دیکھا جو عسس نے اس جوان کو | پاس آیا کہا کہ جلد اٹھو
وہ چور کہو کدھر گیا ہے | کیا نام ہے اور کیا پتا ہے
لے جاؤں پکڑ کے اس کو دربار | بتلاؤ اسے کروں گرفتار
ہے حکم یہی شہ جہاں کا | کر رات کا چور جلد پیدا
بولا وہ جوان کہ چور میں ہوں | کیوں دوسرے کو بلا میں ڈالوں
حاضر ہوں میں کر مجھے گرفتار | کچھ عذر نہ اس میں کوئی تکرار
ہمراہ میں آپ کے ہوں دل ریش | اس میں نہیں مجھکو کچھ پس و پیش
آگاہ نہ تھا جو بھید سے وہ | دربار میں لے چلا اسے وہ
آگے جو بڑھا وہ سرو قامت | برپا ہوئی پیچھے اک قیامت
جو دیکھتا اس کو کہتا دلگیر | یارب ہوئی اس سے کون تقصیر
سنتے ہی یہ غل جوان ناکا | نا باخبر پیچھے ان کے بھاگا
دوڑا گیا کوتوال کے پاس | لایا نہ کچھ اپنے دل میں وسواس
کہنے لگا سن تو اے جہاں دوست | ضامن ہے مرا یہ مہربان دوست
لازم نہیں اس پہ یہ جفا یار | تو نے اسے کیوں کیا گرفتار
میں چور ہوں ہے یہ ماجرا کیا | تجھکو نہیں خوف کچھ خدا کا
سن یار کو میرے بس رہا کر | لازم نہیں ظلم بے گنہ پر
اس کو نہ تھی آگہی کسی سے | دونوں کو وہ لے چلا پکڑ کے
دل میں کہتا تھا وہ یہ ہر بار | کرتا نہیں کوئی چور اقرار
کس طرح کے چور ہیں یہ چالاک | اقرار ہیں جرم کے ہیں بیباک
آئے جو حضور شہ کے ہر دو | پہچان کے شاہ نے جوان کو
فرمایا کہ قتل ہو یہ بدکار | اس جرم کا ہے یہی سزاوار

ہے اسکو جوان سے آشنائی — ضامن ہے یہ اس کو دو رہائی
ضامن ہوا حکم شہ سے رخصت — آئی سر پہ جواں کے آفت
نکلا جو وہاں سے حکم پا کر — ٹھہرا وہ تو قتل گہ میں آ کر
جب قتل کو اس کے آیا جلاد — عالم کی زباں سے نکلی فریاد
یارب کیسی ہے یہ عدالت — کیا فہم کی شاہ کے ہے حالت
کہتا تھا کوئی کہ یا الٰہی — اس شخص پہ کیا پڑی تباہی
کیوں کرتے ہیں قتل اس جوان کو — کیا ظلم یہ ہو رہا ہے دیکھو
افسوس یہ ہے ستم سراسر — کیا عدل پہ پڑ گئے ہیں پتھر
کہتا تھا کوئی ہائے بیداد — اس داد کی ہے خدا سے فریاد
یارب اسے ظلم سے بچانا — بے جرم یہ اور تو ہے دانا
آیا وہیں شاہ عدل گستر — فرمایا کہ ہاں نکالا خنجر
اس شاہ کے تھا وزیر ہمراہ — کہتی تھی تمام خلق اے آہ
جاتا ہے یہ مفت اپنی جان سے — دیکھا نہیں کچھ بھلا جہاں سے
ناگاہ سوار نازنین ایک — پہونچا مانند قسمت نیک
یک رنگ لباس سوگواری — پوشاک تھی مشک فام ساری
چہرہ سے عیاں تھا حسن کا جوش — دیکھے تو ہو آفتاب بیہوش
اس پر جو نظر پڑی جوان کی — کچھ سدھ ہی رہی نہ اپنی جان کی
کچھ رنج نہ قتل کا تھا دل پر — تھا پیش نظر جو اس کا دلبر
شہ نے کہا اے وزیر دانا — دیکھا تو نے بھی کچھ تماشا
بولا وہ وزیر اے جہاندار — جان بخشئے تو کروں میں اظہار
در اصل ہے یہ میری ہی جائی — مردانہ لباس پہنے آئی

یہ سنتے ہی بول اٹھا شہنشاہ — پہنچا تا تو خوب واہ واہ
اب بات یہی ہے ہم کو منظور — باہم رہیں دونوں شاد و مسرور
عاشق ہیں یہ دونوں پاک گوہر — وہ اس پہ فدا ہے اور یہ اس پر
دیکھا ہے بچشم خود تماشا — ہے پاک گنہ سے عشق ان کا
خو کردۂ صدق و باصفا ہیں — پُر مہر ہیں دونوں باوفا ہیں
دونوں کی مواصلت ہے بہتر — وہ میرا پسر یہ تیری دختر
لازم ہے رہیں یہ دونوں باہم — ہو دوسرا تجھ سے رشتہ قائم
سامان کرو نکاح کا اب — فرمایا کہ ہو جوان رہا اب
حکم اس کو رہائی کا سنایا — آفاق میں رنگ عیش چھایا

## وصل ہونا دونوں کا حکم شاہ سے

شادی کا جو ذکر ہے یہاں پر — سامان ہیں سب نشاط آور
جب حکم وزیر نے یہ پایا — جامہ میں نہ پھولا وہ سمایا
شادی کے بجائے شادیانے — بیساختہ زر لگا لٹانے
یہ شہر میں ہو گئی منادی — ہوتی ہے اب جوان کی شادی
ہر ایک جوان سے لیکے تا پیر — لازم ہے کہ اب رہے نہ دلگیر
دن رات رہے خوشی کا چرچا — باقی رہے نام غم نہ اصلا
محتاج جو ہو یقین مانے — زر پائے گا اب کھلے خزانے
عشرت کے سوا نہ ہو سروکار — ہر ایک بشر ہو مست سرشار
عشرت ہی میں کاٹے خلق دن رات — سب عیش کے منضبط ہوں اوقات
تھے عیش و طرب کے کارخانے — خیرات کو کھل گئے خزانے

گھر گھر تھا یہ ذکر اور مذکور — چڑھ کر سرِ دار اُترا منصور
حاصل ہوا سے وصال جلدی — بدخواہ ہو پائمال جلدی
القصہ جو دن سعید آیا — باہم ہوا پھر نکاح اُن کا
دن نیک یہ تھا گھڑی وہ تھی خوب — آپس میں ملے جو دونوں محبوب
کرتا ہوں ختم اب کہانی — حق سے ہے یہ التجا زبانی
جیسے کہ پھرے دن اس جواں کے — اللہ دونوں کو سب کے پھیرے
شیدا کی یہی دعا ہے یارب — مطلب جو ہوں پورے ہوں سب
دونوں کا ہوا بخیر انجام — قصہ کا "بہار عشق" ہے نام
امید ہے مجھکو ناظرین سے — دیکھیں گے نہ چشمِ خردہ بیں سے
سب ہو گی بہار عشق کی سیر — کچھ منہ سے کہیں گے کلمہ خیر

**تمام شد**

# گذارش

جو کچھ قدر دانان زبان اور ماہرین فن کی خدمت میں پیش کیا جا رہا ہے۔ یہ اس احقر العباد کی یاوہ گوئی کا مختصر حصہ ہے۔ اگر یہ کلیات جلد اول کا پیش خیمہ کہا جائے تو بیجا نہیں جمہور انام پر واضح اور لائح رہے کہ یہ ہیچمدان شعر و سخن کے مکتب میں ابجد خواں ہے اور اس کوچہ سے نابلد۔ اور ناداں۔ استادان فن سے بہ ادب گذارش ہے کہ جہاں غلطی پائیں بنظر اصلاح ملاحظہ فرمائیں۔ اگر یہ ہرزہ درائی مقبول انام ہوئی تو آئندہ کلیات جلد اول جس کا بہت زیادہ حصہ از قسم رباعیات، قطعات و ساقی نامجات وغیرہ اودھ پنچ کے دور اول میں اکتوبر ۱۹۰۸ء سے دسمبر ۱۹۱۲ء تک شاعر کے نام سے طبع ہو چکا ہے پیش کیا جائے گا۔ اور کچھ تازہ کلام بھی از قسم غزلیات ہوگا۔ پنچ کے دور اول میں ناچیز کا تخلص مفتوں تھا۔ اور دور ثانی میں ندیم ہوا۔

ہیچمیرز ندیم

احقر تلمیذ مولانا صفی لسان القوم

اوم

# باغ نظم

سمت ۱۹۹۳ بکرمی

یعنی

## ترکیب بند الف بائیہ

از

پنڈت مہاراج کرشن المتخلص (سابق) مفتوں (حال) ندیم (اولی تلمید اوستادی جناب سید علی نقی صاحب صفی لسان القوم) خلف جناب پنڈت امرناتھ صاحب شیدا مرحوم معتمد و مصاحب خاص سابق راجہ صاحب بہادر گڈھ امیٹھی ضلع سلطان پور و نبیرہ جناب پنڈت کنھیا لال صاحب عاشق دہلوی مرحوم سابق منصرم ریاست گڈھ امیٹھی مصنف و مولف و مترجم کتب ہائے کثیرہ۔

# اوم

## الف

اے خداوند قدیر و مالک ہر دوسرا ۔۔۔ ہے ہر اک بندہ کو تیرے ہی کرم کا آسرا
لمحہ میں تو ایک ذرہ کو بنا دے آفتاب ۔۔۔ اور کوہ بے ستوں کو پل میں کر دے ذرہ سا
تو اگر چاہے تو یخ بستہ ہو دریائے محیط ۔۔۔ حکم گر دے آب سے طوفان آتش ہو بپا
شاہ شاہان اک گدا کو بات کہتے کر دے تو ۔۔۔ پھر اگر چاہے تو شاہنشاہ ہو مثل گدا
نیستی میں تھی ہر اک شے تو نے ہستی دی اسے ۔۔۔ نیست سب ہو جائیں گے فقط ہے ذات کو تیری بقا
حکم سے تیرے ہی یہ چرخ کہن گردش میں ہے ۔۔۔ ایک کن سے تیرے پیدا ہو گئے ارض و سما
تیشہ اپنے پاؤں پہ ہم مارتے ہیں وائے عقل ۔۔۔ ہو گئے جہل مرکب کے مرض میں مبتلا
تیرے آگے یہ مرض اپنا نہیں کچھ لاعلاج ۔۔۔ تو اگر چاہے تو ہم کو جلد ہو جائے شفا

اس مرض کا ہو ازالہ دور ہو سب ضعف جسم
درسگاہ قومیت میں درج ہو اپنا ہی اسم

## ب

ہم نے دے رکھا تھا عقل و زیرکی ہی کو جواب ۔۔۔ نیند کے ماتے بنے طاری ہوا غفلت کا خواب
اس قدر تھی نیند گہری ہوش بھی ہمکو نہ تھا ۔۔۔ گو ہمارے سر پہ چمکا مثل محشر آفتاب
ہوش آیا اب ہمیں جب ہو گئے دیوالیہ ۔۔۔ اڑ چکی جب ساری پونجی دیکھتے ہیں تب حساب

دیکھتے تھے نیند میں ہم خواب دل خوش کن بہت
آنکھ کھلنے پر بنا وہ خواب دل خوش کن عذاب

بیبیوں کو ہند کی کھل کھیلنے کی جی میں ہے
گھر سے باہر پاؤں نکلے چہرہ سے الٹی نقاب

بیبیاں کر گذریں گی جو اُن کے دل میں آئیگا
مرد کھایا ہی کریں گے مثل یورپ پیچ و تاب

جانیکو ہے اب لڑکپن بھولا پن وہ اب نہیں
یورپی تہذیب کا یاں آنیوالا ہے شباب

کون ہے تیرے سوا اب الحفیظ والامان
التجا ہے تیرے آگے اپنی با چشم پُر آب

کر نظر لطف و کرم کی اور دے عقل سلیم
ہم ترے بندے بہت ناچار ہیں ربّ کریم

## پ

آن پہونچی فوج غفلت اور نہ پائی ہم نے تاپ
اک برہمن کی کہاوت میں اُڑا دے اپنی باپ

کہتے تو سب کچھ رہے لیکن نہ کچھ بھی کر سکے
صرف باتیں ہی بناتے رہ گئے یہ مائی باپ

ہم تو سمجھے بے ہلائے دست و پا ملتی ہے نان
یوں ہی بے مانگے ملینگی ساری چیزیں آپ آپ

ہم نے بے فکری کے دریا میں لگائیں ڈبکیاں
اب ابھرنے ہی لگی ہے دم پہ ہوتے ٹیپ ٹاپ

آگیا ہے ہم میں شیطان نام جسکا پھوٹ ہے
ہو نہیں سکتا اسی باعث سے اب میل و ملاپ

ہوں جو دو دل ایک تو بھنڈا ہی پھوٹے پھوٹ کا
اور نہ لگنے پائے آئندہ کبھی پُرزہر بھاپ

اک دم ہو جائیں سب موقوف آئندہ نہوں
جو ہوا کرتی ہیں باتیں مدتوں سے چپکے چاپ

گر علاج اس کا کوئی ہو سکتا ہے تو بس یہی
اب ہر اک ہندی کرے اس شعر ہی کا دل سے جاپ

اے ملانے والے بچھڑے ملکے ہمارے دل ملا
ہو شکایت دور کچھ باقی نہ رہ جائے گلا

## ت

ایک گھر کے رہنے والے اور یہ جھگڑے کی بات
تم رہو کیوں ڈال اور ہم رہیں کیوں پات پات

ظلمت نااتفاقی درمیاں سے جب اٹھے
روز روشن کی طرح چمکے نہ پھر کیوں چاند رات

بھائی بھائی ہیں نہیں کیا ایک ماں کی جائے ہم
بول اٹھو ایک دل ہیں ہم نہیں گر ایک ذات

ہے مثل ہر کو جو سمجھتا ہے وہ ہر کا ہوتا ہے
کچھ نہیں مخصوص اس بارے میں ہیچ تی ذات پات

آ پڑی ہیں زحمتیں نااتفاقی کی کثیر
اس لئے ہم کھا رہے ہیں سب کے گھونسے اور لات

جاگ اٹھو خواب غفلت سے کسالت چھوڑ دو
چاہتے ہو گر مصیبت سے ملے جلدی نجات

باندھو ہمت مستعد ہو بیٹھو پھر تیلے بنو
سیکھو لاؤ کام میں پھر عقلمندانہ نکات

آج اگر چوکے تو پھر گھر ہے میں غوطہ کھاؤ گے
دست حسرت ملتے رہ جاؤ گے اور پچھتاؤ گے

---

# ٹ

---

کس لئے پیتے پھر و پانی برادر گھاٹ گھاٹ
اس طرح خطرہ سے پُر ہے ہم سب ہول کی کہ باٹ

اتفاق باہمی سیکھو کہ حاصل شہد ہو
ہو کے انسان مکھیوں کی طرح تم کھاؤ نہ کاٹ

کار شیطانی ابھی جاری ہے ہم پر پھوٹ کا
دور ہو ہم سے خداوندا کہیں یہ پھوٹ پھاٹ

مکر و حیلہ کی تجارت کو خسارہ ہو کہیں
کاروبار اس کا بگڑ جائے الٹ دی اب یہ ٹاٹ

اے دروغ بیفروغ اس دہر سے نابود ہو
راستی اور راستبازی کا ہو گھر گھر راج پاٹ

کہہ دو جھوٹے سے اگر تو نے نچوڑا اپنا جھوٹ
پہلے اپنے ہاتھ پر تھوک ڈر اسکو خود ہی چاٹ

ہل گئی بنیاد سب کے سب زمیں پر آ رہے
فقرہ بازی کے محل تھے جس جگہ وہ ہی سپاٹ

اور پیچ ابتک سمجھ میں گر نہیں آتی ذرا
ہاتھ میں لو اپنے خنجر اور کاٹو خود گلا

## ث

چاردن کی زندگی پر ہو نہ تو خنداں عبث
کیوں بہت اترا رہا ہے اے دلِ ناداں عبث

توڑتے ہیں غیر کا سر اپنا بھی تڑواتے ہیں
پھر شکایت میں ہوا کرتے ہیں ہم نالاں عبث

عافیت سے جب بسر ہوتی نہیں اپنی ذرا
زندگی باعیش کیسی عیش کے ساماں عبث

جب وفا کرنے کی جرأت ہم میں مطلق ہی نہیں
باندھتے ہیں ہم کہ ہم یہ عہد اور پیماں عبث

ساری خلقت ایک ہی خالق کی جب مخلوق ہو
لاتے ہیں ہم درمیاں کیوں وید اور قرآں عبث

جب ہو یہ آغاز تو سوچو ذرا انجام کو
صبح کا بھولا نہیں بھولا جو آئے شام کو

## ج

شمع پر اپنے وطن کی ہو ہر اک پروانہ آج
دے خداوندا ہمیں وہ ہمت مردانہ آج

عقل ایسی دے کہ اپنے نیک و بد کی ہو تمیز
خبث طینت کیلئے ہم ہو گئے افسانہ آج

سر ہتھیلی خوں فشانی پر لئے بیٹھے ہیں ہم
جنگ گاہیں ہو رہے ہیں مسجد و بتخانہ آج

طعنہ زن تھا یہ گلستان ارم پر ایک دن
گلشن ہند آہ کیسا ہو گیا ویرانہ آج

اپنے اعمالوں سے ننگے اور بھوکے ہم ہوئے
ایسی حالت ہونے پر بھی پھرتے ہیں مستانہ آج

مال و دولت عزت و حرمت پہ پانی پھر گیا
دور ہو مردود شیطاں تو ہمیں بہکا نہ آج

ہم سواد شام غم پر کھا رہے ہیں پیچ و تاب
ڈوبنے کو جا رہا ہے سوئے مغرب آفتاب

## چ

کہدیا جب ہم سب بتوں کو بر سرِ دربار ہیچ — ہو گئے اب ہم تو ہر پہلو سے اے دلدار ہیچ
چلتی چھُری باتوں میں کیا یار آؤں آپ کی — جب وفا کرنا نہیں مقصود سب اقرار ہیچ
دل میں جب ناسور پیدا ہو گیا اے چارہ گر — اب شفا ممکن نہیں ہے مرہم زنگار ہیچ
لحظہ لحظہ گفتگو میں پہلو بدلا کرتے ہیں — آپ کے آگے ہیں سارے دہر کے ہشیار ہیچ
پیش چل سکتی نہیں اس دہنگا دہنگی سے کبھی — منہ پہ کہکر پھر اُسے کرنا پس تلوار ہیچ
عشق کی اب ایسی تیسی آپکو میں کیا کہوں — سرو سا قد ہے عبث اور یہ گل رخسار ہیچ

عاشق و معشوق کی ہے اس زمانے میں یہ چال
ہے ضرورت بھی مگر ایک دوسرے کو ہیں وبال

## ح

پیس ڈالا آپ نے ہم کو تو دانے کی طرح — خوب! یہ اچھی نکالی آزمانے کی طرح
خوش نہیں آتی ہیں حربا بازیاں ہم کو بتو — رنگ اپنا کیوں بدلتے ہو زمانے کی طرح
وہ فسوں مارا کہ شیشے میں اُتارا آپنے — خوب چھو منتر کیا ہم پریانے کی طرح
خوب دلداری ہماری آپنے سرکار کی — حال دل ہم سے سُنا لیکن فسانے کی طرح
اس میں جب دل آگیا باہر نکلنا ہے محال — حلقۂ زلف دوتا ہے قید خانے کی طرح
غیروں کو سر پر چڑھا رکھا ہے حضرت نے بہت — موشگافی کرتے ہیں بیوجہ شانے کی طرح
ان در اندازوں سے کہئے چونچ رکھیں اپنی بند — باتیں ہم سے کرتے ہیں ہمکو دبانے کی طرح
حد جہاں تک ہے وہاں تک دینے کو تیار ہیں — گل نا گرہستی ہیں گل ہیں یہ سمجھتے خار ہیں

## خ

زندگانی اپنی گذری ہے جو صبح و شام تلخ
دل میں آیا کرتے ہیں اپنے بہت اوہام تلخ

جس طرح رہتے ہیں ہم سب رند مشرب تلخ کام
زندگی تیری بھی ہو اے چرخ نیلی فام تلخ

ترش رُو ہو کر جو دیکھا آپ نے میری طرف
عیش اپنا ہو گیا اے ساقی گلفام تلخ

"ہر سر فرزند آدم ہر چہ آید بگذرد"
ہوں گے اک دن یہ مبدل عیش سے ایام تلخ

منہ لگوں کو آپ نے کے ہم بھی سنائیں گے کھری
کیوں دیا کرتے ہیں ہر ساعت ہمیں دشنام تلخ

غیر نے آکر سُنایا آپ کا روکھا جواب
تجربہ ہم کو ہوا اس وقت اے خود کام تلخ

ہو اگر آغاز میں ہو گا مبدل عیش سے
رنج جب انجام میں پیش آئے ہو انجام تلخ

عہد شیریں کام کرنیکا تھا جب اے خوش جمال
اب سنائی دے رہا ہے کس لئے پیغام تلخ

آپ ہو کر آڑے ترچھے یوں نہ آیا کیجئے
ہم بھی دل رکھتے ہیں اچھی طرح سُن لیجئے

## د

جھوٹی باتوں سے شہ خوبی بہلا کیا دل ہو شاد
جب تلک پوری نہ کر دیں آپ بندے کی مراد

حسن کے کشور میں حضرت شاہ سے کچھ کم نہیں
کیجئے وہ بات تا عشاق کو آپ آئیں یاد

ہم بھی ہیں امیدوار مرحمت اے تند خو
کر لیا کیجئے غریبوں کو کبھی تو یاد و شاد

بیچ میں اغیار میرے آپ کے دیتے ہیں دخل
ایسی باتوں سے کسی دن شرطیہ ہو گا فساد

جبر میں آپ اور ہم ہیں صبر میں یکتائے دہر
سہلیا کرتے ہیں خاموشی سے سارے اشتداد

کب تلک ہم پر رہیگی یہ تشدد کی نظر
اے ستم ایجاد اس بازار کا ہو گا کساد

## ڈ

جس طرح ہے مجھکو اپنی سخت جانی پر گھمنڈ
آپ کو تیغ دودم کی ہے روانی پر گھمنڈ

جس طرح طفلی کے بعد آئی جوانی شرطیہ
آئے گی اکروز پیری کیا جوانی پر گھمنڈ

ہے مرے زیر عمل دشت وجبل ای شاہ حسن
میں بھی کر سکتا ہوں اوسکی حکمرانی پر گھمنڈ

آپ کی آتش زبانی کے بھروسے شمع رو
میں بھی اب کرنے لگا سوز نہانی پر گھمنڈ

اپنے اعمالوں کی باعث شرم سی ہوں سرنگوں
پھر بھی کرتا ہوں اسی کی مہربانی پر گھمنڈ

دینے والا رزق کا رزّاق ہے صیاد سُن
چھوڑ دے کرنا تو اپنے دانے پانی پر گھمنڈ

فخر کرتی رہتی تھی ایران زمین بہزاد پر
جس طرح تھا رومۃ الکبرا کو مانی پر گھمنڈ

ہوتی ہی جب واہ واکی گوش زد آواز خوش
کرتا ہے شاعر بھی اپنی خوش بیانی پر گھمنڈ

یہ گھمنڈ اچھا نہیں اے مشت خاک پر غرور
راستی کی راہ سے بہکا کے لیجائے گا دور

## ذ

دل یہ داغ سیہ کیسے نظر آنے لگے
جامۂ ہستی کی کیجے شست وشو مشفق ملاذ

آپ کے اور میرے دل کی سب کدورت دور ہو
میری سچے دل سے ہی یہ آرزو مشفق ملاذ

وہ ہماری آپکی اگلی سی صحبت کیوں نہیں
وہ محبت کیا ہوئی اے تند خو مشفق ملاذ

دو ہی باتوں میں کدورت دلکی سب نکل جائیگی
آپ سے ہم سے نہو کیوں گفتگو مشفق ملاذ

آپ کا دل میری جانب سے رہے آئینہ ساں
مجھکو ہر دم رہتی ہے یہ جستجو مشفق ملاذ

تان میری بے سُری تو آپنے سب سن ہی لی
کچھ الاپیں آپ بھی اے خوش گلو مشفق ملاذ

آپ پچتائیں گے اک دن یاد رکھئے میری بات
حسن و دولت اک طرح دنیائے دوں ہے بے ثبات

ر

آتے ہیں بل آپ کی کیوں ابروِ خمدار پہ — ہاتھ جاتا ہے بھلا کس واسطے تلوار پر
خوش نہیں آتے مجھے اغیار کے انداز یہ — تہمتیں لگ جائیں گی ناحق مری سرکار پہ
آگ سینہ میں لگی ہے اف پھنکا جاتا ہوں میں — دل جلا جاتا ہے اپنا آپ کے انکار پہ
دوسرا ممکن نہیں جانباز مجھ سا ہاتھ آئے — جو گلا رکھدے خوشی سے آپ کی تلوار پہ
اے ستم پیشہ تو کیا لطف آتا ہے تمہیں — دیتے ہو عشاق کو آزار کیوں آزار پہ

ڑ

آگرا ناچیز پر کیسا مصیبت کا پہاڑ — اسکو کہئے چارہ جو احباب قسمت کا بگاڑ
کس لئے دل میں مری جانب سے یہ شر آگیا — آپ کی چتون کے تیکھے پن سے میں لیتا ہوں تاڑ
آپ کی شہرت کے ہیں بانی مبانی سب کے سب — یہ در دولت پہ ہی عشاق کی جو بھیڑ بھاڑ
ہم غریبوں کو نہ دے طعنہ مثل مشہور ہے — مفلسی اور بھوک میں ہو جاتے ہیں پاپڑ کواڑ
یہ ہمارا ہی کلیجہ ہے کہ سہتے جاتے ہیں — دوسرا ہوتا تو گر جاتا ابھی کھا کر پچھاڑ
کام لینا چاہئے کچھ عقل سے ناداں رقیب — یاد رکھ اچھی نہیں یہ ہر گھڑی کی چھیڑ چھاڑ
میں اگر بپھرا کسی کے مان کا ہرگز نہیں — ایک ہی حملے میں واللہ اسکو ڈالونگا لتاڑ
جب تلک میں چپ لگاؤں بس غنیمت جانئو — گر مری چتون پہ میل آیا مصیبت جانئو

## ز

حسن کا ان گلرخوں کے ہے وہی چرچا ہنوز | حشر اک رہتا ہے انکے کوچے میں برپا ہنوز
گاندہی بابا کا تو چرخا کچھ کمی پر آگیا | چرخ کھایا کرتا ہے پر چرخ کا چرخا ہنوز
آہ ہے اس شوخ کا اب بھی وہ طفلانہ مزاج | رہتا ہے عشاق کی حالت سے بے پرواہنوز
اشک خونین بہہ رہے ہیں ایک مدت ہوگئی | ہے رواں زوروں سے اپنے خونکا دریا ہنوز
اپنی وحشت اور جنوں کا کچھ ٹھکانا ہی نہیں | پڑتے ہیں دشت وجبل پر پاؤں جابیجا ہنوز
آپ کو زیبا نہیں کہنے پہ یہ پایا جواب | ہم سمجھتے ہی نہیں زیبا و نازیبا ہنوز

عشق اب اپنی رگ وپے میں سرایت کرچکا
اس جہاں میں اب نہیں بندہ سمجھے مرچکا

## س

اس غریب بے نوا کا کون ہے فریاد رس | کوئی دکھلائی نہیں دیتا جو دیکھا پیش وپس
قافلہ آنکھوں سے اوجھل ہوگیا اے پائے لنگ | گوش زد ہوتی ہے اب تو دور کی بانگ جرس
کون ہیں کیا کرتے ہیں ہم مشر لونکو کیا کہوں | کیا غرض اُن کو پڑی ہی کس لئے کھائیں ترس

## ش

دیکھتا ہے بیٹھ کر کچھ دن تلک یہ سرفروش | پر نہیں ممکن کہ اپنے دل کو یہ رکھے خموش
یہ دل شوریدہ اک طوفان برپا کرندے | آپ مجھے بیٹھے ہیں باسی کڑھی کا ہے خوش

اے مصیبت چار سو سے کیوں چلی آتی ہو تو / اپنی طاقت سے بہت زاید ہی اپنا بار دوش
دیکھئے کیا رنگ لائے اپنا سودا ایک دن / گوش زد ہونے لگی کانوں میں آواز سروش

## ص

حور جنت سے سوا پاتا ہوں میں سرکار کو / آپ میں کیونکر کہوں نہیں صرف انسان کے خواص
ہاتھ میں لیکر کلام پاک کہہ سکتا ہوں میں / مصحف رخ سے عیاں ہیں صاف قران کے خواص
دیکھ لی بس آپ کی ہم نے مسیحائی حضور / آگئے مجھ ہی میں سارے جسم بیجان کے خواص
آج میری بیکسی پر رحم کیوں کھائینگے آپ / دیکھئے گا کچھ دنوں میں آہ سوزان کے خواص
اے ستم پیشہ تہ و بالا نہ ہو جائے جہاں / ہوں جو نہ ظاہر ایک شان اس سوز پنہاں کے خواص

## ض

خال رخ کا کب ہے یہ دانہ دکھانا بیغرض / اور دام زلف میں دل کا پھنسانا بیغرض
اپنا مطلب رکھتا ہے ہر ایک پنہاں کچھ ضرور / کب کسی کا ساتھ دیتا ہے زمانا بیغرض
دل ہی کے ہیں بہانے سے غرض پنہاں کوئی / کیا بھلا ہو سکتا ہے یہ آنا جانا بیغرض
اے دل ناداں نہ پھنسنا عشق کے پھندے میں تو / جب کسی سے دل لگانا تو لگانا بیغرض
بے غرض دنیا میں کوئی بات تو کرتا نہیں / ہے بہت مشکل جہاں میں یار پانا بیغرض
عاشقوں کے شوق کو یہ کر رہے ہیں آپ تیز / کب ہے یہ صورت دکھانا پھر چھپانا بیغرض

## ط

سوبہانے پیش کرتا ہے نہیں دیتا جواب
گر کبھی بھیجا تو بھیجا اُس نے دل آزار خط

آنجائیں آپ بہکانے میں ان اغیار کے
کیوں نہ لکھئے ہاتھ سے اپنے مجھے اے یار خط

نجم بخت آبیٹھا ہے اپنا زحل کے خانے میں
دیکھئے آتا ہے کب اے طالع بیدار خط

ایک بھی آیا نہ خاطر خواہ اُسکے ہاتھ کا
ہم نے اُسکو لکھکے بھیجے گو کہ سو سو بار خط

لطف تو ہوگی ملاقات اس بہانے سے کبھی
کیوں بھلا ہوتا ہے لکھنا آپ کو دشوار خط

آتے ہیں حضرت کی جانب سے جو ذومعنی جواب
کیوں نہ کہئے ان خطوں کو یار پُر اسرار خط

سنتے ہیں وہ بھیجتے ہیں لکھ کے اپنے ہاتھ سے
نامہ بر سے مل کے لے لیتے ہیں کچھ اشرار خط

ان شرارت پیشہ کو نیچا دکھانا چاہیئے
آپ کا مجھ ناتواں تک اب خط آنا چاہیئے

---

## ظ

---

چاند کو پورا کبھی دیکھا نہیں دو چار رات
دل میں رکھتا ہے تیرے روئے منور کا لحاظ

پھڑپھڑاتا ہی نہیں کنج قفس میں بھی کبھی
مجھکو رہتا ہے بہت صیاد کے گھر کا لحاظ

شیشہ و خم سے نہیں ہوتی طبیعت اپنی سیر
جب ہوا سرشار تو کیونکر ہو ساغر کا لحاظ

کیا عقوبت سے یہ بچ جائیں گے روز رستخیز
کیوں نہیں کرتے ہیں ظالم خوف داور کا لحاظ

سر جھکائے رہتا ہوں ہر وقت اُنکی یاد میں
مجھکو رہتا ہے تیرے شمشیر و خنجر کا لحاظ

یہ عبارت مہر لفافہ پر لکھا کرتا ہوں میں
نامہ بر سے کیجئے حضرت کبوتر کا لحاظ

ہو عبارت گول دیکھیں یا جواب صاف ہو
خط میں کیا لکھتا ہے ہم کو دیکھئے وہ راستگو

## ع

حیف کرلی ہے خزاں نے بلبلو رہزن کی قطع
کیسی پر حسرت نظر آتی ہے اب گلشن کی قطع

آستینوں کے چڑھانے میں عجب انداز ہے
اُس ستمگر کی کمر پر دیکھئے دامن کی قطع

ہنس کے وہ بجلی گراتے ہیں دل ناشاد پر
جب لگاتا ہوں جھڑی رونے کی میں ساون کی قطع

کوٹھیاں محلات اگر اس طرح بنتے ہی رہے
رائے سینا میں کبھی آجائے گی لندن کی قطع

نے ہوا نے روشنی نے تندرستی کے نشان
ہے غریبوں کے گھروں میں سربسر مدفن کی قطع

آرزوں کا وہ جمگھٹ ہے دل ناشاد میں
ڈھیر ہی ان کے لگے پاتا ہوں میں خرمن کی قطع

پشت پر باقی نہیں معباف اور چوٹی کا لطف
زلف کے پیچ سے کیا بن گئی گردن کی قطع

## غ

ہاتھ یہ زنار کا مارا نہیں تو نے صنم
مجھکو ہندو جان کر زنار پہناتی ہے تیغ

سختیٔ جانی سے بہت شرمندہ ہو جاتا ہوں میں
جب گلا کٹتا نہیں رہ رہ کے پچتاتی ہے تیغ

اپنی قسمت پر بجا ہے ناز جتنا اس کو ہو
آپ کے ہاتھوں میں کیا کیا آپکے اتراتی ہے تیغ

کیوں نہ میں اس پر فدا ہو جاؤں جان و دل سے واہ
کس روش سے جان جان تک مجھکو پہنچاتی ہے تیغ

## ف

کعبہ رخ پر پڑا ہے زلف مشکیں سی غلاف
اس مرے کہنے پہ کوئی ہے جسے ہو اختلاف

گرد تیرے پھر رہا ہوں آرزوئے دل لئے
کعبۂ مقصود جب ہو کیوں نہ کیجئے پھر طواف

آپ کیوں تیوری چڑھا لیتے ہیں مجھ پر بے سبب — کیا مری طاقت جو مرضی کے کروں میں کچھ خلاف
باہمی صحبت میں سطے اسکو نہ کیوں کر لیجئے — خوش نہیں آتا ہے آپس میں ہے یوں اختلاف
آپکے ہر روز کے جھگڑوں سے عاجز آگیا — ہے ارادہ چھوڑ کر دنیا کو کیجئے اعتکاف

دل دہی دل جوئی ان فرقت زدوں کی کیجئے
پھر وفاداروں سے اس کا شکریہ لے لیجئے

## ق

کھائے جاتا ہے مجھے اے بیوفا تیرا فراق — زندگی ہی ہو رہی ہے اب تو دو بھر اور مشاق
دیکھئے خلوت ہی ہے ہم اور آپ مل بیٹھیں نہ کیوں — آئے رکھدیجئے شرم و حیا بالائے طاق
یہ در انداز اس طرح ہر گز نہ مانیں گے کبھی — اُن کے سر پر اور سرینوں پر لگے ضرب چماق
آپ کی قربت سے بالکل ست پٹا جاتا ہوں میں — گو ہر اک کہتا ہے مجھکو بذلہ سنجی میں ہو طاق
ہوگئے اغیار کے آگے تو ہم خوار و ذلیل — دیکھئے اب اور کیا دکھلائے یہ نیلی رواق
ہم یونہیں تڑپا کریں گے آرزو میں عمر بھر — یا کبھی پورا بھی ہو سکتا ہے اپنا اشتیاق
قیس اور فرہاد کا کچھ حال بھی معلوم ہے — عشق کو سمجھے ہوئے ہیں آپ کیا بالکل مذاق

جا مہستی جسے کہتا ہے ہر اک خاص و عام
دھجیاں جب تک نہ ہو جائے نہ ہوگا کوئی کام

## ک

ہے بہت بیتاب فرقت میں تیرے یہ سینہ چاک — موت کی دعوت کا بالکل کر لیا ہے ٹھیک ٹھاک

میرے نالے پر لگے وہ پوچھنے اغیار سے　　آرہی ہے کس کی یہ آواز ہم کو دردناک
تاکتے ہیں سکتے کے عالم میں مُنہ باہمدگر　　دشمنوں میں بندھ گئی ہے اب ہماری خوب دھاک

آپ آجائیں کسی صورت سے یہ ہے آرزو
تاٹھکانے سے لگے یہ عمر بھر کی جستجو

## گ

چھوڑ دیں ہم ان کے مارے خوف اپنا دلستاں　　کیا ہوا ہے اُنکو ہم سے کیوں جلے جاتے ہیں لوگ
دوسروں کو کیا سمجھ بیٹھے ہیں بالکل نا سمجھ　　سکہ قلب اپنا لے کر چوپر کھاتے ہیں لوگ
دوستی ہے یا کہ مجھ سے کر رہے ہیں دشمنی　　میری جانب سو اُسے بیوجہ بھڑکاتے ہیں لوگ
ان باتوں سے مرے دل میں پھپولے پڑ گئے　　دل دہی تو دور ہے سینہ ہی برماتے ہیں لوگ
آج جو چاہیں وہ کرلیں اس کا پھل کل پائینگے　　بے سبب بیوجہ کیوں اب مجھکو کلپاتے ہیں لوگ

راستی پیشہ ہو اور دوسروں کو دکھ نہ دو
ہے مثل سچ دوستوں اس ہاتھ دو اُس ہاتھ لو

## ل

پیشتر کے سے نہیں معشوقوں میں غنج و دلال　　مغربی رفتار نے سب کر دئے ہیں پائمال
جس روش پر ہے زمانہ اُس کا یہ مفہوم ہے　　مشرقی تہذیب پر جلد آنیوالا ہے زوال
ہند کا خط نہ جانے کیا سے کیا ہو جائیگا　　گر رہے قایم اسی صورت سے چندے ماہ و سال
اور سے کچھ اور عادات و خصائل ہو گئے　　اب نہیں ہندوستاں کی مشرقی چال ڈھال

کیوں نہیں بو باس اگلی دوستی کی دوست میں — ڈھونڈھتا رہتا ہے کیوں وہ دوست کا مال و منال
باپ سے بیٹا لگا رکھنے کدورت بیشتر — بر سر پرخاش ہے کرتا نہیں کچھ انفعال
دختر و مادر کبھی اک رائے ہوتے ہی نہیں — دیکھئے ان باتوں کا ہوتا ہے آخر کیا مآل
خود فضیحت دوسروں کو ہم نصیحت دیتے ہیں — فعل سے مطلب نہیں کرتی ہیں خالی قیل و قال
آگیا دور خزاں میں حیف گلزار جہان — کیا کبھی تو آنیوالی ہے ادھر باد شمال

ہم غریبوں کی طرف آجا کہ حاصل ہو فتوح
دور میں آئے مسرت بخش پھر جام صبوح

## م

جو تجھے ہو نا گوارا دوسروں کو وہ نہ کہہ — تند خوئی چھوڑ دے ہر اک سے کر شیریں کلام
کام جب تجھکو پڑے گا حشر کے دن سادہ لوح — کچھ نہ کام آئے گی تیری ظاہری یہ ٹیپ ٹام
صبح تیری زندگی کی ہو چکی اے ناسمجھ — دوپہر ہے فکر کر ورنہ ابھی ہوتی ہے شام
زندگی اس کی کہی جاتی ہے اچھی کٹ گئی — اک زباں ہو کر جسے اچھا کہے ہر خاص و عام

اس لئے ہر ایک کو انسان بننا چاہیئے
جاسے تننا چاہیئے بیجا نہ تننا چاہیئے

## ن

منتظر پہلو میں لیکر ہم دل ناشاد ہیں — گرانہیں نغمے اٹھانے ہر طرح کے یاد ہیں
چہچہے پہلے سی گلشن میں سنے جاتے نہیں — بلبلیں اس دور میں کیا خانماں برباد ہیں

دام پھیلا ہے زمیں پر اور قفس ہے ہاتھ میں — تاک میں بلبل کے بیٹھے ہر طرف صیاد ہیں
اک نہ اک تازہ ستم گلشن پہ ڈھاتے رہتے ہیں — سخت ایسے ہو گئے ہیں اُن کے دل فولاد ہیں
نسبت صیاد و گلچیں نغمہ زن بلبل ہے یوں — اور انکو کیا کہے شیطان کی اولاد ہیں
بھولی بھالی ان کی صورت دیکھکر دھوکا نہ کھا — تُرک ہیں جتنے کمان ابرو ستم ایجاد ہیں
اک زمانہ ہو گیا دیکھی نہیں ہم نے بہار — سرو کے مانند باغ دہر میں آزاد ہیں
خار ہی خار آ رہے ہیں ہر طرف ہم کو نظر — یا کھڑے خنجر بکف گلزار میں جلاد ہیں
اک نہ اک دن جیت لیں گے تم سے بازی اے بتو — ظلم سہتے سہتے اب اس فن کے ہم استاد ہیں

اپنی استادی کا جھنڈا بھر اڑائیں گے ضرور
گونجیں گی شہرت کے ڈنکے کی صدائیں دور دور

## و

عقل انسانی پہنچ سکتی نہیں یہ ہے وہ جا — عرش سے اونچی سمجھتا ہوں تری درگاہ کو
یادِ حق بھولا ہوا ہوں اب بتوں کے پھیر میں — کفر سا یہ کفر ہے اب کیا کہوں اس چاہ کو
دل میں اپنے کب گئی ناپائداری دہر کی — کچھ نہیں اب میں سمجھتا اس کے عز و جاہ کو
نیک و بد یکساں نگاہوں میں مری اب ہو گئے — دل سے رکھتا ہوں ہمیشہ دور ہی اکراہ کو

## ہ

دل سے دل تک بن چکی جب عشق کی اک شاہراہ — کس لئے کہتے ہیں اس پر چلنے کو ناصح گناہ
ایسے بھی ہیں لوگ فارغ بال کہلاتے ہوں جو — ہم بسر کرتے ہیں اس دنیا میں با حال تباہ

اے بتو تم حسن کی دولت سے مالا مال ہو — ہم غریبوں کی طرف بھی دیکھ لو بھر کر نگاہ
جائے کیا ہم سراغم ہیں جدھر دیکھی خوشی — ہاں ہماری سمت بھی آجایا کیجے گاہ گاہ
یہ فسونگر کچھ عجب جادو جگایا کرتے ہیں — کیا کہوں میں جنکو ارے بھی ہے ان کا شیوہ کی ہمکو چاہ
آپ نے لوٹا ہے مجھکو فیصلہ کچھ کیجیئے — دل کو لایا ہوں شہادت کے لیئے بشکل گواہ
استغاثہ لے کے حاضر ہو گیا ہے مستغیث — آپ کا ارشاد کیا ہے حق بجانب اس کے کہ شک باہ
اے بتان فتنہ گر غارت گر ایمان و دین — کام ایسا کیجیئے چاروں طرف ہو واہ واہ
آگئی ہے ساری دنیا ان بتوں کے رعب میں — کوئی سنتا ہی نہیں چلا رہا ہے دادخواہ

چھوڑ کر دنیا بسائیں گے عدم آباد کو
اور سنائیں گے وہیں سے اپنی ہم فریاد کو

## لا

اے بت نا آشنا مجھ سے کبھی تو دل ملا — چشم دل سے میرے اپنی آنکھ کا تو تل ملا
کیوں نصیحت کی لیا کرتا ہے رندوں سے عبث — کر نہ دیں یہ کھوپڑی کو تیری ناصح پلپلا
چار ابرو کا صفایا عشق میں تیرے کیا — اب تو ہم بھی ہو گئے پورے قلندر چل چلا
ہم سے تم سے میل ہو جائے بفضل کردگار — ایک عرصے تک رہے جاری یہی پھر سلسلا
متحد سرگرمیاں دکھلائیں ہم ایسی کڑی — سب ہمارے حاسد اس گرمی سے جائیں بلبلا
وہ بت پندار ہم سے شیوہ فائی چھوڑ دے — ان رقیبوں کو ہمارے اے خدا یوں تلملا

کر دل ناشاد تو ہر اک سے پیدا میل جول
موتیوں سے ہے زیادہ میل کا واللہ مول

## ی

کب تلک سینے ہمارے یہ روش برآئیگی
اک مصیبت ہو کے ہم سب کے سر و پر چھائیگی

اے ستمگر چال کب تک بھائیگی ایسی تجھے
ظلم کرنے پر طبیعت یونہیں کیا للچائیگی

میرا سینہ تیرے غمزوں کا ہدف تو بن چکا
اے کمال ابرو بتا اب کس کے ماتھے جائیگی

بل کی لیتی ہے بہت شمشیر براں ہاتھ میں
اور کیا کر سکتی ہے خوں سے مجھے نہلائیگی

آئیگا وہ دن کبھی تو جب کہ مظلوموں کی بھی
حسرت و یاس و تمنا رنگ چہرہ کھا لائیگی

جب نہ پائیگی کوئی دنیا میں میرا سا شکار
بعد میرے غم سے یہ تیری کماں چلائیگی

حد ہر اک کی ہے تو ہوگی ظلم کی حد بھی ضرور
آپ کی خصلت کسی دن بیٹھ کر پچھتائیگی

اے پری پیکر نہ کر عشاق پر اتنا ستم
سر سے اونچا ہو گیا ہے آبِ بحرِ رنج و غم

## ے

اے فلک جو اور کچھ ہونا ہو وہ ہم پر ہو چکے
تخم ذلت تک تو ہم اس کشت دل میں بو چکے

آفتاب نکبت آ کر سر پہ چمکا تند و تیز
خواب غفلت سے کہیں جاگیں بہت ہم سو چکے

جلکہ رہتے ہیں ہمیشہ سیم و زر کے پھیر میں
یہ پری پیکر سمجھتا ہوں ہمارے ہو چکے

رہ گئی ہے جان باقی کیجیئے یہ بھی قبول
مال و زر جو کچھ ہمارے پاس تھا وہ کھو چکے

اب دھرا کیا ہے کہ جس کے واسطے ہو قیل و قال
ہاتھ اپنی زندگانی سے بھی ہم تو دھو چکے

مفت میں اب آپ کو یہ دل نہیں سکتا حضور
دل کا سودا ہے گران کچھ دام بولو تو چکے

باندہ رکھنے سے کسی کا مال بکتا ہے کہیں
تا مزد قیمت کر دو کچھ مال کو کھو دو چکے

# انتخاب از دیوان ندیمؔ و مفتوںؔ

## اوم

ہر اک شے میں نہاں سمجھا ہر اک شے سے عیاں سمجھا
نشاں ہونے پہ بھی میں اُس کو ابتک بے نشاں سمجھا

بتاؤں اور کیا اُس کو اگر جانِ جہاں سمجھا
بھلا جیسا سمجھنا چاہیئے ویسا کہاں سمجھا

رہا جس وقت تک غافل میں اُس کی یاد سے ہمدم
تو اپنی زندگی کا اتنا حصّہ رائگاں سمجھا

اگر کچھ وقت اپنا یاد میں اُس کی کبھی گزرا
تو اتنی عمر کے حصّہ کو اپنے کامراں سمجھا

خودی انساں میں باقی نہیں رہتی کسی صورت
بھلا دیتا ہے اپنے آپ کو اُس کو جہاں سمجھا

ندیمؔ اپنی طبیعت اس قدر بیزار پاتا ہوں
سگ اپنے نفس کو دنیا کو مثلِ استخواں سمجھا

ہوا جس وقت چسکا اس صنم کو خود نمائی کا
بنایا دہر کو اک شیشہ خانہ اس خدائی کا

جب ان کے در پہ آکر ایک عالم سجدہ کرتا ہے
نہ کیوں ہو ان بتوں کو پھر بھلا دعویٰ خدائی کا

خیالِ یار سے ہم کو وصالِ یار حاصل ہے
نہیں ڈر ہم سے رندوں کو کبھی اسکی جدائی کا

ہوا عاشق وہ اپنے حسن پر خود دیکھ کر صورت
بنی دُنیا خیال آیا جو اُس کو خود نمائی کا

تجھے سب لینگے ہاتھوں ہاتھ اور بٹھلائینگے سر پہ
ندیمؔ اب رند بن اور پھاڑ جامہ پارسائی کا

اُس نے ہنس کر جو دکھایا دُرِ دنداں اپنا
بھر گیا گوہرِ مقصود سے داماں اپنا

بے وفا ہیں یہ حسیناں جہاں جتنے ہیں
ان کو ہرگز نہ سمجھ اے دلِ ناداں اپنا

کیوں نہ دوں دل میں جگہ کیوں نہ کروں پیش جگر — یار اپنا ہے خدنگ اپنا ہے پیکان اپنا

لب جاں بخش کے بوسہ کے عوض مفتوںؔ نے
دیدیا اک صنم شوخ کو ایماں اپنا

سختی دہر پہ اے چشم نہ گریاں ہونا — ہے مقدر میں مرے بے سر و ساماں ہونا
اپنا ایماں ہے وہ بت اپنا ہے مصحف وہ رخ — اب بھی شک میں ہے مرا شاہد ایماں ہونا

دل مفتوںؔ نہیں کچھ عشق میں جز جاں کاہی
فائدہ دیگا نہ آخر میں پشیماں ہونا

تیری صورت کا یار کیا کہنا — آفت روزگار کیا کہنا
خوب مٹھی میں دل چھپایا واہ — ہاتھ لانا نگار کیا کہنا

اپنے مفتوں کا آسرا توڑا
بت بے اعتبار کیا کہنا

ساتھ کب تک دیجئے گا آپ اب تقدیر کا — مستعد ہو جائیے اب وقت ہے تدبیر کا
باہمی جھگڑوں میں جز ذلت نہ ہوگا کچھ نصیب — ایک مقصد چاہئے ہونا جوان و پیر کا

مٹ رہے ہیں خدمت ملکی پہ جو عشاق ہند
پوجنا واجب ہے مفتوں ان کی ہی تصویر کا

دوست کے جلوہ سے میرا گھر جو روشن ہو گیا — گل چراغ خانۂ امید دشمن ہو گیا
دوست بنکر دشمنی کی ہائے دل نے میرے ساتھ — خضر تھا جو وادی الفت میں رہزن ہو گیا

نالۂ مفتوں پہ آخر رو دیا وہ سنگ دل
عشق کا یہ معجزہ ہے موم آہن ہو گیا

زور کیا تقدیر کے آگے چلے تدبیر کا — چل کے پھر ہے غیر ممکن واپس آنا تیر کا
کشتی امید دشمن غرق نومیدی ہوئی — آہ کی جب میں نے اک دریا بہا تاثیر کا

آنکھ اٹھا کر اک ذرا مفتوں کی جانب دیکھیے
دل کبھی تو رکھ لیا کیجیے کسی دلگیر کا

جور و ستم میں اس سے تغافل نہ ہو سکا    انسان ہوں میں بھی مجھ سے تحمل نہ ہو سکا
اس خوگر ستم کو جو دیکھا تو رو دیا    اس سنگدل سے آج تحمل نہ ہو سکا

کر صبر کچھ تو اے دل مفتوں تڑپ نہ یوں
مرد خدا ذرا بھی توکل نہ ہو سکا !

مرنا مرا صد حیف کسی کام نہ آیا    دل کو مرے مرقد میں بھی آرام نہ آیا
اس مملکت عشق میں کیا کیا نہ ہوئے ظلم    پر حسن کی سرکار پہ الزام نہ آیا

ہم ہجر میں خورشید لب بام ہیں مفتوں
پر وہ ستم ایجاد لب بام نہ آیا

جب تلک حال مریض عشق کچھ افسانہ تھا    اس مسیحا کی مسیحائی کا ہی افسانہ تھا
تھا کبھی فرہاد اور وامق کبھی مجنوں کبھی    ہے خبر کچھ کون تھا یہ بھی دل دیوانہ تھا
جم کی مجلس سے نہ تھی کم محفل پیر مغاں    رند تھے سب صف بہ صف انداز اک شاہانہ تھا
چار سو عالم میں ڈنکا میری وحشت کا بجا    نالۂ مجنوں سے بس پُر شور اک ویرانہ تھا

ہو گیا مفتوں خراب اک سیم تن کے عشق میں
گنج پنہاں تھا جو وہ تو دل مرا ویرانہ تھا

دور جام اور بغل میں دلبر تھا    بڑھ کے جم سے مرا مقدر تھا
دیکھ کر ہر جوان کو پیری میں    سوچتا ہوں غرور کس پر تھا
نگہ یار میں ہے کیا اعجاز    کتنے سینوں میں ایک نشتر تھا

اب تو قلاش ہو گیا مفتوں
پہلے سنتے ہیں صاحب زر تھا

ہوا غرقاب گو بس رسن کے چرچا تیرے دندان کا　　جو آیا ذکر لب تمہارنگ فق لعل بدخشاں کا

کبھی اُڑ کر اِدھر آیا کبھی اُڑ کر اُدھر پہنچا　　یہی ہے آمد و شد میں ہوں ذرہ کس بیاباں کا

ہزاروں بار آیا گلشن ہستی میں پھر پھر کر　　مرا دیکھا پڑا ہے چپہ چپہ اس گلستاں کا

رہے دریا میں پھر رکھے مگر سے بیراے مفتوں

نہیں یہ کام دانا کا سراسر ہے یہ نادان کا

ہمیں اہل وطن اب چاہیے شیر و شکر ہونا　　بغیر اس بات کے مشکل ہے دنیا میں گذر ہونا

بتوں کو شاعروں نے اک تماشہ کیوں بنایا ہے　　ضروری جانتا ہوں میں دہن ہونا کمر ہونا

بتوں نے زلف کی پر پیچ کا فیشن نکالا ہے　　تو اب عشاق کو بھی چاہیئے ہے بار بر ہونا

ندیم اب آخرت کے واسطے توشہ بہم کر لو

ضروری ہے سفر میں ساتھ کچھ زادِ سفر ہونا

ذرا اے دیدۂ تر ابر گوہر بار ہو جانا　　کہ دل کے جوش کا اب چاہیئے اظہار ہو جانا

جو چاہو عندلیبوں کی طرح گھیرے رہیں انساں　　تو گل کی طرح تم کو چاہیئے زردار ہو جانا

بتِ سیمیں بدن کی بارہ پر حسن و جوانی ہے　　ہر اک پہلو سے مرنے کے لئے تیار ہو جانا

جو چاہو مغفرت مفتوں تو راہ راستی ڈھونڈو

کسی مرشد کے پیرو تم بھی ہاں اے یار ہو جانا

ہند کو تو اپنا وطن جاں سکے رہ ہند میں تو　　چاہیے مسلم ہو کہ ہندو کہ نصاریٰ ہو جا

چھوڑ دنیا کو تجھے چھوڑے گی اک دن یہ ندیم

خاک اڑا خاک اڑا بادیہ پیما ہو جا

ہے آپ سے یہ عرض بقول اے تمنّا　　حضرت ہی کے ہاتھوں ہے مداوائے تمنّا

اوس ابر کرم کی نظر لطف جو ہو جائے　　سر سبز ہو اک آن میں دنیائے تمنّا

اِس دل میں ہے اس شعلہ جوّالہ کا جلوہ　　سینہ ہے ندیم آپ کا سینائے تمنّا

ملنے کے لئے مجھ سے وہ گلفام نہ آیا　　نالہ میرا ہیہات کسی کام نہ آیا
جب عشق کا دریا میرے سر سے ہوا اونچا　　جز لفظ صنم لب پہ کوئی نام نہ آیا
ہونے لگی رندوں میں ندیم آپکی جب یاد
کہنے لگے اب تک وہ مے آشام نہ آیا

ہر اک جا تم کو پایا مالک کون و مکاں ہونا　　بتاؤں کیا کہاں ہو تم یہاں ہونا وہاں ہونا
ادھر فصل بہار آئی ادھر جوش جنوں بھڑکا　　گریباں اور داماں چاہتے ہیں دھجیاں ہونا
جو تم آئے تو گلزار محبت میں بہار آئی　　کھلی دل کی کلی تم تو بہار بوستاں ہونا
ہر اک کی آتے جاتے ہر گھڑی ہی آنکھ پڑتی ہے　　ستم ڈھانے لگا ہی اچھی صورت پر جواں ہونا
لگے لپٹے رہو قدموں میں مولانا صفی کے تم
جو چاہا ہے ندیم بے خرد سے نکتہ داں ہونا

شوق ہے مجھکو ترے در کی جبیں سائی کا　　ٹالنے والا سمجھتا ہوں تجھے آئی کا
جب سے ہر وقت تصور میں ترے رہتا ہوں　　دھیاں آتا نہیں بھولے سے بھی تنہائی کا
لفظ کن کہکے نہ کچھ منہ سے نکالا اپنے　　جب خیال آیا اسے انجمن آرائی کا
اسے ندیم آپ رہے جاہل و نادان کورے
کونسا کام ہوا آپ سے دانائی کا

پرستش میں وطن کی کاندھے پر رکھو کفن اپنا　　ہر اک حالت میں بڑھکر جان سے سمجھو وطن اپنا
نہیں تخصیص کچھ بھی ساری دنیا ہے وطن اپنا　　فرات و دجلہ کو بھی جانئے گنگ و جمن اپنا
جوانان چمن کو دیکھتا ہوں جب میں گلشن میں　　نظر آتا ہے ان شکلوں میں وہ گل پیرہن اپنا
ہماری راستبازی ایکدن ضرب المثل ہوگی　　یہی ہے دین و ایمان اور یہ ہی ہے بانکپن اپنا
تمہیں سن لو ندیم اس کو دماغ اپنا ہو کچھ ہلکا
کہیں ہم جا کے کس سے اندلون رنج و محن اپنا

پیش نظر جو رخ ہے کسی گلعذار کا　　رہتا ہے اپنے سامنے موسم بہار کا
صحبت جو اپنی رہتی ہے خورشید وش سے گرم　　ہر وقت رنگ رہتا ہے نصف النہار کا
کیوں پوچھتے ہو نعل در آتش ہوں کس لئے　　ہے انتظار مجھ کو کسی شہسوار کا
ثانی نہیں ہے جس کا کوئی ملک حسن میں　　بندہ ہوں مدتوں سے اسی شہریار کا

اس سیمیں کے عشق میں دیوانہ ہوں ندیم
چھلا ہے جس کی انگلی میں سونے کے تار کا

سنا ہے در پہ ان کے جمگھٹا ہوگا رقیبوں کا　　ہمیں بھی دیکھنا ہے فیصلہ اپنے نصیبوں کا
علاج آشفتہ حالوں کا وصال یار ہوتا ہے　　مداوا دوسرا کوئی نہیں ایسے مریضوں کا

ندیم اب ہاتھ اٹھا پھر دعا وقت قبول آیا
پلٹنے والا ہے پانسہ ہماری بھی نصیبوں کا

پو پھٹی کھل گیا در لیجئے میخانے کا　　دور دورہ ہوا پھر شیشے کا پیمانے کا
سنتے ہیں یار تو ہے اپنی رگ جاں سے قریب　　کون راستہ ہے اس سے بھلا پانے کا
شوق دیدار صنم جب سے کہ دل میں آیا　　نام لیتا ہی نہیں اب وہ کہیں جانے کا
ایک جل جاتا ہے اور ایک جلا کرتا ہے　　طرفہ تر عشق ہے کچھ شمع کا پروانے کا

عشق میں زلف کے الجھن ہوئی کچھ ایسی ندیم
دل صد چاک پہ ہوتا ہے گماں شانے کا

پر جوش ہے بحر خم ہے الطاف و کرم کا　　لبریز ہے الفت سے جو پیمانہ ہے اس کا
ہر ایک شگوفہ ہے بھرا جوش نمو سے　　گلزار نہ سمجھو اسے خمخانہ ہے اس کا

گر ذوق حضوری ہے ندیم ایک رمق بھی
ہر سانس پہ واجب تجھے شکرانہ ہے اس کا

دو قدم خنجر بکف وہ شوخ چل کر رہ گیا　　آج مشتاق شہادت ہاتھ مل کر رہ گیا

دوسروں کے واسطے خود ہو گیا نور بصر — نور کے شعلہ سے جس دم طور جل کر رہ گیا
تاب لا سکتا تھا اے برق تجلی تیری کون — کہا کے غش موسے گرے اور طور جل کر رہ گیا

خانۂ تن اس نے چھوڑا ہے بصد رنج اے ندیم
طفل اشک آیا جو دامن تک مچل کر رہ گیا

ہم ہوتے اور وہ ہوتا دور شراب ہوتا — کیوں کر نہ غیر کا دل جل کر کباب ہوتا
تجھکو ہی سجدہ کرتا اے بت خدا ہے شاہد — صحبت میں تیری زاہد گر باریاب ہوتا

پیری میں عشق بازی زیبا نہیں ہے مفتون
ہاں کیا مضائقہ تھا گرچہ شباب ہوتا

مرتبہ کھدر کا جب سب پر عیاں ہو جائے گا — اس کا چرچا پھر گراں سے تا گراں ہو جائے گا
گر یونہیں ہوتے رہے شعرا یہاں پر رونما — لکھنؤ بھی ہند کا پھر اصفہاں ہو جائے گا

جب بھلے آئیں گے دن تیرے ندیم خستہ جاں
وہ بت نا مہرباں بھی مہرباں ہو جائے گا

جو کی خواہش خوشی کی دہر میں رنج و الم پایا — رہ الفت میں سر کے بل چلا تو سر قلم پایا
تلاش دلبر یا میں چار سو گھوما عبث اب تک — جب اپنے دل میں دیکھا ہم نے پنہاں وہ صنم پایا
کرشمے اسکی قدرت کے نظر آتے ہیں ہر شے میں — سمجھ آئی تو ہر ذرہ کو ہم نے جام جم پایا
تصور بندہ گیا ہے اپنے دل میں اس قدر اسکا — جدھر ڈالی نظر بس جلوۂ حسن صنم پایا

ندیم اس آمد و شد سے بتنگ آیا ہے دل اپنا
کبھی ہم تو یہیں آئے اور کبھی ملک عدم پایا

نقشہ جہاں میں ہے یہ مچھر نے علیل کا — ہر اک نفس یہ دھوکہ ہے کوس رحیل کا
دریا ہے یہاں چمن تو حکایات کرشن و کنس — موسے کا تذکرہ ہے نہ فرعون و نیل کا
کیا مرحمت ہے اشرف مخلوق کر دیا — اعزاز کیا بڑھایا ہے مجھ سے ذلیل کا

جب سے وہ دل میں آئے ہیں کہتے ہیں ہے مرا — ہوتا ہے ہر مکاں پہ قبضہ دخیل کا
خاموشی از ثنائے تو حد ثنائے تست — اظہار عجز فرض ہے ہر اک عقیل کا
دیتا ہے جس قدر وہ عنایت سمجھ ندیم
واجب ہے شکر تجھ کو کثیر و قلیل کا

اک وہی مالک کل شاہ و شہاں ہے کہ جو تھا — خالق ارض و سما کون و مکاں ہے کہ جو تھا
میری آنکھوں سے وہی اشک رواں ہے کہ جو تھا — ہر گھڑی نام وہی ورد زباں ہے کہ جو تھا
آپ کی میری طرف چشم عنایت وہ نہیں — اب خیال آپ کا پہلا وہ کہاں ہے کہ جو تھا
آتش غم سے وہی ہے دل سوزاں کا حال — آہ کے ساتھ رواں ایسا ہی دھواں ہے کہ جو تھا
یاد میں اس کے رہا کرتا ہے بےچین مدام — دل مرا سینہ میں ہر وقت تپاں ہے کہ جو تھا
کیا سبب ہے دل پژمردہ بنے بیٹھے ہو
گو ندیم اب بھی وہی حسن بتاں ہے کہ جو تھا

روح پھونکی تو نے پیدا اسے خدا انساں کیا — آئینہ رویوں نے اس کو کس قدر حیران کیا
سامنے آ کر کھڑی ہوتی ہے صورت یک بیک — دل میں میں نے اسکے ملنے کا جہاں ارمان کیا
اے دل بیتاب واجب تھا تجھے ضبط فغاں — راز اپنا فاش تو نے کس لئے ناداں کیا
جاں بری ممکن نہ تھی ان سے خداوند کریم — مشکلوں کو تیری ہی رحمت نے بس آساں کیا
شکل فریادی بنائے ہے ترے در پر ندیم
دست بستہ ہو گیا اور پا و سر عریاں کیا

ترا ہی دو جہاں میں چار سو دخل و عمل پایا — تری قدرت کے آگے سرنگوں کوہ و جبل پایا
بلا شک تو ہی یکتا سب نے تجھ کو بے بدل پایا — جو بگڑا تجھ سے حاشا پھر کہاں کوئی سنبھل پایا
ہجوم ناتوانی سے عجب حالت ہوئی ابتر — جو کھینچی آہ میں نے تو بجھا دل کا کنول پایا
یہی دل ہے کہ جس سے دوست بڑھ کر کب ہوا کوئی — یہی دشمن ہے جو بیٹھا ہوا زیر بغل پایا

نہ آئند کجروی سے کے پھیریں تم اے ندیمؔ اصلا
وہی خطرے میں ہی جو اس جگہ سیدھا نہ چل پایا

سنا ہے اس کی رحمت کا سدا ہی جوش میں دریا    کرم سے اس کے یوں رہتا ہے میرے گوش میں دریا
ہے تو رشک آتا ہے نہاتے دیکھ کر اس کو    وہ ہے آغوش دریا میں تو ہے آغوش میں دریا

ندیمؔ اک کی دوا دو ہیں کہاں مدِ مقابل ہے
بھری پھر چشم دریا جوش آئے ہوش میں دریا

کچھ سوچتا ہی سوچتا میں دل میں رہ گیا    میرا دل ایک حور شمائل میں رہ گیا
یہ آمد اور رشد نہیں ہوتی کبھی تمام    افسوس میں تو طے مراحل میں رہ گیا
چہرہ سے اس کے کر نہ سکا جب برابری    داغ ندم دل مہ کامل میں رہ گیا
ابروِ کمان نے خوب چلایا نظر کا تیر    ہو کر ترازو اس دلِ بسمل میں رہ گیا

نادم ہوا اے ندیمؔ کہ تجھ سے بعید ہے
دنیا کے حیف تو جو مشاغل میں رہ گیا

مجھ سے سنو تو حال دل مضطرب کہوں    جب میں نہیں سنا تو سنا پھر فسانہ کیا
فیشن ہی کر زنی نہ رہی ریش اور بروت    سب کو پسند آیا یہ طرز زنانہ کیا
ظاہر ہیں اتحاد کی جانب رجوع ہیں    رکھتے خیال سب ہیں ہم غائبانہ کیا
جب ایک دوسرے کے بنانے کی فکر ہے    پھر ذکر یہ زبان پہ ہے دوستانہ کیا
پھر کیوں ہر ایک ذرہ میں پاتا ہوں جلوہ گر    دنیا نہیں ہے آپ کا آئینہ خانہ کیا

جس کا کہ ظاہر اور ہو باطن ندیمؔ ایک
اس کو کوئی کہے گا بھلا غائبانہ کیا

جب مرغ جاں تڑپ کے بدن سے نکل گیا    نالہ یکا یک اپنے دہن سے نکل گیا
دیکھا جو دستبرد خزاں سے خراب حال    بلبل اداس ہو کے چمن سے نکل گیا

نہ کھاتا داغ خوشی سے تو نالہ کیا کرتا
جو غم کا اس کو ملا تھا نوالہ کیا کرتا

طواف کرتا ہوں اس ماہ رو کا دے کے دغا
جو کام مجھ سے نکلتا ہے ہالہ کیا کرتا

میں ذرہ ذرہ میں پاتا ہوں جلوہ گر اس کو
بنا کے مسجد و گرجا شوالہ کیا کرتا

نقیب نالہ جلو میں ندیم کافی ہے
میں راہ عشق میں فوج و رسالہ کیا کرتا

مانگنے ہی سے اگر ملتی تو ہمت مانگتا
بزدلی کم مایہ گی ذلت سے رخصت مانگتا

کہتے ہیں خالق نے اپنی شکل ہی انسان کو دی
اور میں اب بڑھ کر اس سے کس کی صورت مانگتا

بیٹھ کر اک گوشہ میں کرتا میں یاد حق ندیم
ہے یہی خواہش کہ دنیا سے فراغت مانگتا

## ردیف "ب"

نور افشانی میں ہے ہر چند مشہور آفتاب
آگے اس کے حسن کے ہوتا ہے بے نور آفتاب

داغ دل کی میری گرمی دیکھ کر شرما گیا
تھا بہت تابش طپش پر اپنی مغرور آفتاب

حسن عالم تاب کے آگے کہاں تجھ کو فروغ
ہو سکے جتنا چمک لے تا بہ مقدور آفتاب

ظالم و جابر و بیدرد و پر بیداد ہیں سب
تازہ تر فتنہ کھڑا کرنے میں استاد ہیں سب

اس کے پھر جانے سے پھر جاتی ہے ساری دنیا
وہ جو مائل ہو تو یاں مائل امداد ہیں سب

اپنے آگے یہ سمجھتے ہیں کسی کو کیا چیز
اے ندیم ان سے خبردار یہ جلاد ہیں سب

ہوتا ہے گر تو ہوتا ہے تدبیر کا جواب
پایا نہیں کہیں کبھی تقدیر کا جواب

کہہ سکتے ہیں اگر تو بہشت بریں کہیں
دنیا میں کب ملا ہمیں کشمیر کا جواب

عفو گناہ آپ کو واجب ہے اے حضور
بخشش ہو آپ کی میری تقصیر کا جواب

واجب ہے شکر اُسکا ہر اک حال میں ندیم
آیا ہے میرے پاس یہ تقدیر کا جواب

جاگتے بھی دیکھتا ہے دیدۂ بیدار خواب
لاتا ہے آنکھوں میں میری کب خیالِ یار خواب

ایک لمحہ ملنے پاتی ہے پلک سے کب پلک
ہو گیا ہے عشق میں میرے لئے بیکار خواب

ہے ثناگویوں میں تیری اس گھڑی ہندی ندیم
پڑھ رہا ہے کچھ صفت میں تیری ہی اشعارِ خواب

## ردیف "پ"

کیسا دلکش تھا کبھی ہند کے گلزار کا روپ
آج دکھلاتا ہے وہ گلشنِ پرخار کا روپ

میری نظروں میں بڑھ کے ہیں شمس و قمر سے آپ
اپنی دعا ہے بچئے ہر اک بد نظر سے آپ

ممکن نہیں کہ سر میں نہ سودائے عشق ہو
دیکھیں جو اپنے حسن کو میری نظر سے آپ

کیوں حسن پہ دیا کہ ہے عشاق کا ہجوم
لڑتا ہو گر تو لڑئے قضا و قدر سے آپ

اس بت کے در پہ دھونی رما بیٹھئے ندیم
کس واسطے پھرا کریں یوں در بدر سے آپ

## ردیف "ت"

زلف نے آن کے رخ کو تیرے گھیرا اے ماہ
صاف دکھلائی ہے اس طرح گہن کی صورت

بے زری تو نے مجبور رکھا مجھے عریاں تا زیست
مر کے بھی دیکھنے پایا نہ کفن کی صورت

فرشِ گل ہجر میں ہے خار کا بستر مفتون
دیکھیں کب آئے نظر غنچہ دہن کی صورت

پیش نظر تھا خواب میں دلبر تمام رات
مسرور میں تھا بخت تھا یاور تمام رات

سایہ فگن تھی رحمت داور تمام رات
دیکھا کیا ہوں حوروں کا منظر تمام رات

دل بستگی کا کوئی بھی ساماں جب نہ تھا
تڑپا کیا ہے یہ دل مضطر تمام رات

میرا ندیم حال اسی طور پر سمجھ
بس شمع ساں ہی کاٹی ہے جلکر تمام رات

میں بتا سکتا نہیں اصلا نشان کوئے دوست
جانتے ہیں صرف اس کو رہروان کوئے دوست

جب خیال آتا ہے موہومیت ہی چھا جاتی ہے بس
اپنے کو پاتا ہوں پھر میں بھی میان کوئے دوست

بھول جاتا ہے خودی کو اپنی جو پاتا ہے بار
ہو نہیں سکتا زباں سے کچھ بیان کوئے دوست

جب کسی ذرے میں جلوہ نظر آنے لگا
مجھکو ہر اک جا پہ ہوتا ہے گمان کوئے دوست

پوچھتے پھرتے چلا آیا ہے اک بیکس یہاں
دستگیری کیجئے اے ساکنان کوئے دوست

زندگی کا لطف حاصل ہی فقط اے ندیم
مجھکو بھی ہمراہ لے لیں رہروان کوئے دوست

اس کے کوچے میں جو کچھ ہے وہ کہاں پائے بہشت
نا سمجھ لوگوں کو بہلانے کو بہلائے بہشت

پھر تو جانے کا نہ لے نام یہ میرا ذمہ
اسکے کوچے میں جو ہو کے سے چلی آئے بہشت

اس میں تخصیص زمانی و مکانی نہیں کچھ
وہی جنت ہے جہاں انجمن آرائے بہشت

میں ہوں اولاد سے آدم کے سنا تو نے ندیم
خلف الصدق ہوں مجھکو نہیں پروائے بہشت

گلشن عالم میں ہر اک گل میں پائی بوئے دوست
اور نظر بھر کر جو دیکھا ان کو دیکھا روئے دوست

کچھ نہیں تخصیص اصلا سب میں ہے وہ جلوہ گر
مسجد و بتخانہ دونوں جانئے ہی کوئے دوست

ہمدمو میں کیا بتاؤں اپنی حالت آج کل
کچھ کھنچا سا جا رہا ہوں خود بخود میں سوئے دوست

ہے یہی واجب کہ اپنی خو بدل ڈالو ندیم
تم چلو اس راہ پر جس پر چلائے کوئے دوست

اے بندگان حق کرو اپنا چلن درست
دنیا ہے چند روزہ نہیں مامن درست

زاہد خودی کو چھوڑ تو آئے نظر خدا
چاہے جو بہتری تو کر اپنا چلن درست

دیکھی تھی جن کے جسم پہ موزوں قبائے زر
ان کو ملا نہ حیف مرے جب کفن درست

محفل کا اپنی رنگ ہے بے رنگ اے ندیم
یہ دیکھنا ہے ہوتی ہے کب انجمن درست

خانۂ خمار میں پائے گئے ہشیار مست
یہ مکان وہ ہے کہ جس کے ہیں در و دیوار مست

فصل گل ہے شاہدان باغ بھی سرشار ہیں
کچھ ہوا ایسی چلی ہے سب کا سب گلزار مست

اس کی صورت سے غرض ہے ہم کو ہیں راستباز
دیکھنے کی صرف خواہش رکھتے ہیں دیدار مست

مست اس کے یاد میں اس کی ہی رہتے ہیں سدا
نشۂ دنیا سے پائے ہم نے دنیا دار مست

کچھ خصوصیت نہیں زردار و بے زر کی ندیم
نشہ میں الفت کی اسکے پائے میخوار مست

جاتا نہیں خیال سے اپنے خیال دوست
فرقت نصیب ہوئے پہ بھی ہے وصال دوست

ہم اُس جہان میں پہونچے ہیں اب تو جہاں ہیں
دشمن کی کچھ خبر ہے نہ معلوم حال دوست

اپنی خبر مجھے نہیں رہتی ذرا ندیم
کھو جاتا ہوں جو آتا ہے مجھکو خیال دوست

## ردیف "ٹ"

دیوانہ ہی بناتی ہے لخت جگر کی چوٹ
یہ چوٹ ہے وہ چوٹ جو ہے عمر بھر کی چوٹ

ہم ایک در پہ بیٹھ گئے کر کے ارتکا
کھایا کرے غرض ہو جسے دربدر کی چوٹ

بے چین ہو رہا ہے دل اپنا ندیم آہ
ہم نے بھی آج کھائی ہے تیر نظر کی چوٹ

خوش ہو کے کاٹ یا کہ بحال تباہ کاٹ    اس زندگی کے کاٹنے ہیں سال و ماہ کاٹ
شادی سے شادماں ہو نہ ہو غم سے پُر ملال    اس زندگی کو لطف سے شام و پگاہ کاٹ

مانا کہ تجھکو دہر میں راحت نہیں ندیم
غربت نصیب ہونے پہ با عز و جاہ کاٹ

## ردیف ث

جھلکی دکھلا کے ہمیں منہ کو چھپاتے ہو عبث    دل فرقت زدہ کو اور جلاتے ہو عبث
آئے ہو بیٹھو ہنسو بولو نہ جاؤ یوں جلد    کیا فقط دل کے جلانے ہی کو آتے ہو عبث
حشر کے روز جو میں کرنے لگا واویلا    بولے کیا خبط ہے کیوں شور مچاتے ہو عبث

وہ نہ آئے گا نہ آئے گا نہ آئے گا کبھی
اے ندیم اسکے لئے آنکھیں بچھاتے ہو عبث

## ردیف "ج"

ہے آہ شرربار دکھا اپنا اثر آج    کچھ اور اگر ہو نہ سکے پھونک دے گھر آج
خلوت ہی صراحی ہے مئے ناب اور ابر    اے زاہد کم حوصلہ انکار نہ کر آج
آئے جو سیہ خانہ عاشق میں یہ کیا تھا    بتلائیے تو بھول پڑے آپ کدھر آج
اللہ رے نزاکت کہ جو لہرائی ہیں زلفیں    بل کھاتی ہے اس شوخ کی ہر بار کمر آج
دیکھو جسے وہ لذت دنیا کا ہے شایق    کوئی بھی نہیں جس کو ہو عقبیٰ کی خبر آج
کل کاٹو گے بو آج یہاں بوؤ گے یارو    بویا تھا جو کل پاؤ گے اس کا ہی ثمر آج
ضایع نہیں جاتی ہے کبھی محنت انسان    کل پائے گا ثمرہ نہیں پایا ہے اگر آج
یہ یاد رہے جی سے گذر جائیگا مفتون    جاؤ گے کہیں یار اگر غیر کے گھر آج

میں نے جو پوچھا کیسا ہے اے خوش لقا مزاج
کہنے لگا ہمارا تھا کب بھلا مزاج

جس طرح دیکھی شکل و شباہت الگ الگ
دُنیا میں ہم نے پایا جدا ہی جدا مزاج

بیگانگی برتتا ہوں ہر وقت ہی ندیم
اپنا کبھی بدی سے نہیں آشنا مزاج

کچھ نرالی ہو گئی کیفیت میخانہ آج
محتسب نے رندوں سے جوڑا ہے کیا یارانہ آج

ہے منوّر حُسن سے اس کے مرا کاشانہ آج
خوش نصیبی کا ہے اپنی چار سو افسانہ آج

شاہِ حُسن آیا ہے در پر اس گدا کے خود بخود
گنج باد آورد سے پُر ہے مرا ویرانہ آج

میں نے یہ مانا کہ تجھکو ہے مسرّت بےحساب
اے دل دیوانہ شادی مرگ ہو جانا نہ آج

آیئے شیخ برہمن ایک دل ہو جائیں ہم
دونوں مل کر ایک کر دیں کعبہ و بتخانہ آج

شوق میں اُس شمع رُو کے اس قدر ہوں مضطرب
اُڑ چلوں مل جائے گر مجھکو پر پروانہ آج

دیکھتے ہیں انقلاب دہر استعجاب سے
کل یگانہ جو ہمارا تھا وہ ہے بیگانہ آج

اے پری پیکر ذرا سایہ تو اپنا ڈال دے
ہوش میں آنے لگا ہے پھر ترا دیوانہ آج

اِس پری پیکر کو ہم بھی دیکھ لیتے اے ندیم
عشق میں جس کے سُنا اک خلق ہے دیوانہ آج

رکھتی ہے بحر جہاں میں حالت سیماب موج
یاد میں کس کی رہا کرتی ہے یوں بیتاب موج

کس لئے پہلو بدلتی رہتی ہے بےچین ہے
اپنی ان بیتابیوں کے کچھ بتا اسباب موج

بحر ناپیدا کنارا اس کا ہے بس کُن سے بنا
قدرت حق کی کہی جاتی ہے عالمتاب موج

جسم انسان کی طرح گھیرے ہیں اسکو اے ندیم
میری تو دانست میں دریا کے ہیں اعصاب موج

## ردیف چ

فانیؔ سرا ہے دُنیا یہاں ہے مُدام کوچ
دیکھے گئے ہیں کرتے ہوئے خاص و عام کوچ

ہے قافلے کے بعد رواں ایک قافلہ
کیا خوب باندھ رکھا ہے تو نے بھی لام کوچ

بھولے سے بھی نہ لیگا سفر کا ندیم نام
کرتا ہے دور ہی سے یہ تجکو سلام کوچ

## ردیف ح

زمانہ کاٹتا ہے مجکو کیوں تبر کی طرح
میں ایک گوشہ میں استادہ ہوں شجر کی طرح

رہا ہوں ہی میں لیکن ہوا نہ دل ٹھنڈا
سدا جلا کیا میں سامنے اگر کی طرح

ہوا میں اک بت نازک کمر پہ کیا مفتوں
کہ خود بھی ہو گیا معدوم اس کمر کی طرح

یاد آجاتی ہے وہ سرد ہوا نکہت صبح
باہمی سیر چہل قدمیاں و صحبت صبح

کس قدر دل کو لبھا لیتی ہو کیفیت صبح
اس لئے مانی ہے ہر ایک نے اہمیت صبح

یادِ حق کیلئے یہ وقت بہت موزوں ہے
دل میں ہر ایک کے اس وجہ سے ہے حرمت صبح

صبح کا جاگنا صحت کے لئے ہے اکسیر
خواب غفلت میں تو اس طرح نہ کھو دولت صبح

صبح کے منہ پہ شفق پھوٹتے دیکھی ہم نے
آگیا سیر کناں جب کبھی وہ غیرت صبح

دور دورہ ہے بہت اس کا زمانے میں ندیم
حلقہ میں لاتی ہے کونین کو بھی وسعت صبح

## ردیف خ

رہتی ہے اپنے ہاتھ میں رنج و محن کی شاخ
سختی میں اس سے بڑھ کے نہیں گرگدن کی شاخ

ہر صلح کل ہیں سب کو برابر سمجھتے ہیں
مطلق پسند ہم کو نہیں ما و من کی شاخ

روتے ہوئے جو دیکھ لیا مجکو یہ کہا ۔ لائے ہیں آپ کاٹ کے گنگ و جمن کی شاخ

کس ملک میں ندیم نہیں شاعری کا شوق
پائی ہر اک دیار میں اس انجمن کی شاخ

بہرے ماہ سے بڑھ کر جو مصفا ہے وہ رُخ ۔ اس کا ثانی نظر آتا نہیں یکتا ہے وہ رُخ
مجکو ہر وقت ہر اک حال میں بہاتا ہے وہ رُخ ۔ دل میں جا کرتا ہے آنکھوں میں سماتا ہے وہ رُخ
کچھ سمجھ میں نہیں آتا کہ کہے کیا اس کو ۔ بس یہی جانئے قدرت کا کرشما ہے وہ رُخ
جلوہ گر پاتا ہوں جس سمت نظر کرتا ہوں ۔ اپنی آنکھوں میں تو ہر وقت سمایا ہے وہ رُخ
جب نظر پڑتی ہے جھک جاتا ہوں تعظیم کے ساتھ ۔ حُسن کا میری نگاہوں میں شوالا ہے وہ رُخ

ایک عالم تہ و بالا نظر آیا ہے ندیم
اس نے گھونگھٹ سے جو اک لمحہ نکالا ہے وہ رُخ

## ردیف د

رنج و غم آئے رہی یوں شب ہجراں آباد ۔ خانۂ دل میں رہیں یہ مرے مہماں آباد
آپ کی یاد میں ہر وقت رہا کرتا ہوں ۔ دل کے ویرانے کو کرتا ہوں مری جاں آباد
آئے ہیں آپ میرے قتل کو شمشیر بکف ۔ آئے آئے ہو خانۂ احساں آباد
گلشن ہند میں آئے نہ کبھی دورِ خزاں ۔ حشر تک یوں ہی رہے اپنا گلستاں آباد
شعر اور شاعری پھولے پھلے اس گلشن میں ۔ ہر زمانے میں نظر آئیں سخن داں آباد
مدتیں ہوگئیں ویرانہ ہوا جاتا ہے ۔ دل میں ہوں آپ سے دو چار تو مہماں آباد

ہم تو آ بیٹھے ہیں بس کوچۂ جاناں میں ندیم
"کعبہ و دیر کریں گبر و مسلماں آباد" (آتش)

کس پہ یوں کیجیئے گا جور و جفا میرے بعد
کون ہے جو کہ ہو راضی برضا میرے بعد

جب ملیگا نہ کوئی پھر جفا میرے بعد
کیا نہ پچھتائیے گا ماہ لقا میرے بعد

میرے ہی دم سے ہرا نخل محبّت جانو
یہ نہ پاسیئے گا کبھی نشو و نما میرے بعد

میری ہی ذات سے رہتی تھی چہل اور پہل
اس کے کوچے میں نہ پھر کوئی چلا میرے بعد

مانگی جاتی ہو مرے مرنے کی اس وقت دُعا
کونسی مانگئے گا آپ دعا میرے بعد

اے ندیم اپنی تو جس طرح سے گذری گذری
دیکھئے آتی ہے اب کس پہ بلا میرے بعد

## ردیف ر

وہ آیا جو دل میں میرے نور ہو کر
چمک اُٹھا سینہ مرا طور ہو کر

جھکانا پڑے گا سر اپنا بتوں کو
بہت پھر رہے ہیں جو مغرور ہو کر

غریبوں کی بھی داد مل کر رہیگی
رہے گا خدائی کا دستور ہو کر

جوانی کی شب صبح پیری سے بدلی
رہا مشک آخر یہ کافور ہو کر

کھلے بندوں دیکھو ندیم ان بتوں کو
رہے مدّتوں تک جو مستور ہو کر

پھنسے ہو کس لئے عشق بتاں میں دیدہ ور ہو کر
تمہیں واجب نہیں ایسا کرو صاحب نظر ہو کر

نجات اک دن ملیگی ہمکو ان دُنیا کے جھگڑوں سے
ضرور اک دن مہم اپنی رہیگی یہ بھی سر ہو کر

کسی کی آہ سرد و گرم کے یہ دونوں فقرے ہیں
جو اُڑ کر رہ گئے افلاک پر شمس و قمر ہو کر

ندیم الفت حسینوں کی یقیناً رنگ لائیگی
رہیگا اب یہ قضیہ دیکھنا ہو کس کے سر ہو کر

ترکتازی کر رہے ہیں ترک تازان بہار
آ رہا ہے خسرو ذی جاہ و ذی شان بہار

کس قدر جوش نمو ہے اور ہے شانِ بہار — بے غل و غش کہتے ہیں گلشن کو ایوانِ بہار

زیب تن ہے کیوں لباس نو پریزیانِ باغ — آئینوا لا کیا ہے گلشن ہیں سلیمانِ بہار

سبزہ پھیلاتا ہے دامن لوٹنے کے واسطے — دُر فشانی کر رہا ہے ابر نیسانِ بہار

ہم کو گلشن میں نظر آیا پریوں کا جھنڈ — اس رعایت سے کہیں اس کو پرستانِ بہار

میری خواہش رہتی ہے ہر وقت ہر ساعت ندیم — اپنے زُمرے میں مجھے لیلیں ثناخوانِ بہار

## ردیف ز

"محفل میں پھر ہے گردش پیمانہ حجاز" — ہر شخص جس کو پی ہی گے پڑھنے لگا نماز

اِک قطرہ بھی نہ پائیگا جنت میں یاد رکھ — واعظ جو مے کے پینے سے تجکو ہے احتراز

ہے ذکر اُڑن کھٹولوں کا قصّوں میں جابجا — اب دیکھتے ہیں اُڑتے ہوئے ہر طرف جہاز

اپنا ازل سے حُسن پرستی شعار ہے — اس کا نہیں خیال حقیقت ہو یا مجاز

مے حریت کی پینے کو دِل چاہے اے ندیم — ہے اِس خیال ہی میں یہ ناچیز نشہ باز

## ردیف س

کیا خوب بہار آگیں ہے باغ پر طاؤس — ایک طرف نظارہ ہوا داغ پر طاؤس

داغوں سے مرا سینہ ہوا سرو چراغان — جس طرح کہ روشن ہوں چراغ پر طاؤس

سینہ میں جلاکے تے ہیں داغ اپنے ندیم آہ — روشن نہیں ہوتے کبھی داغ پر طاؤس

## ردیف ق

تمہاری یاد میں کرتا ہو جب فغاں مشتاق — نظر میں آتا ہے اُس وقت اِک جہاں مشتاق

سُنا ہے بولنے میں مُنھ سے پھول جھڑتے ہیں — زبان ہلائیے میں بھی ہوں خوش بیان مشتاق

۵۵۵۹

یہ حُسن وہ ہے کہ جس کے کرشمے جادو ہیں
دکھائی دیتے ہیں سب پیر اور جوان مشتاق

اگر ذرا بھی اشارہ حضور کا پائے
سُنائے شوق سے سب اپنی داستان مشتاق

رہا جو کرتا ہے گردش میں چرخ نیلی فام
تمہاری دید کا ہے یار سگبیان مشتاق

کہیں ندیم تجھے انتہا نہیں ملتی
کہاں تلک کہے یہ شوق کا بیان مشتاق

## ردیف ک

رہیں گے اس طرح دنیا میں ہم سب بے نشاں کب تک
ہماری دور ہو جائیں گی یا رب خامیاں کب تک

ادب کی سرزمیں پر یوں گریں گی بجلیاں کب تک
اُجاڑی جائیں گی اس طرح علمی بستیاں کب تک

ہمارے آپ کے دل کب ملیں گے اے گلِ رعنا
رہیں گے آپ ہم سے اس طرح پر بدگماں کب تک

ندیم آخر تسلط بھی کبھی ہوگا زمانے میں
لڑیں مجھ سے بے سبب یا ہم بھلا خورد و کلاں کب تک

## ردیف گ

یہ وہ عالم ہے کہ جس میں گرم ہے بازار مرگ
دیکھنا پڑتا ہے ہر جاندار کو دیدار مرگ

کچھ دنوں کا ہی مریض ناتواں مہمان ہے
ہر نفس پر ہچکیاں لینا ہے بس آثار مرگ

کوئی ہو موسیٰ مسیحا مالک دنیا و دین
مرتے دم سب کو ہی کرنا پڑتا ہے اقرار مرگ

ہے جداگانہ کوئی ہو شاہ ہو یا ہو ندیم
اُس کے اعمالوں ہی پر ہوتا ہے معیار مرگ

## ردیف ل

رکھتا ہے یار ہاتھ میں تلوار آجکل
بڑھتا چلا ہی جاتا ہے پندار آجکل

درخور ہوئے مزاج میں اغیار آجکل
بتلا رہی ہے آپ کی رفتار آجکل

پھر اتحاد خواہشوں میں اپنی ہو گیا
باہم بدل رہے ہیں جو دستار آجکل

دنیا سے منہ کو موڑ لیا یادِ حق میں ہیں
ہم کو نہیں کچھ اس سے سروکار آجکل
گلشن میں ہو بہار مگر کیا غریب کو
بلبل قفس میں ہے جو گرفتار آجکل
دُنیا تو جا رہی ہے بُری راہ پر ندیمؔ
ہشیار اور خوب خبردار آجکل

## ردیف م

کہاں مقیم ہے وہ بے نشاں نہیں معلوم
خلاصہ یہ کہ ہمیں امکاں نہیں معلوم
وہ مجھ پہ کرتے ہیں کیا کیا گماں نہیں معلوم
یہ اختلاف ہے کیوں درمیاں نہیں معلوم
کسی کی یاد میں رہتا ہوں محو میں ہر وقت
مجھے زمانے کے رہ رایں و آں نہیں معلوم
میں کون ہوں نظر آتے جو ہیں یہ کون ہیں سب
کہاں سے آئے گئے پھر کہاں نہیں معلوم
میں باغ خلد سے کیوں اس قفس میں آن پھنسا
مجھے ہے بھی مرا آشیاں نہیں معلوم
نہ ہوگا کوئی بھی خانہ خراب مجھ ایسا
قفس میں آنکھ کھلی آشیاں نہیں معلوم
رواں ہے قافلۂ عمر بھیڑ بھاڑ کے ساتھ
کہاں پہونچ کے رُکے کارواں نہیں معلوم
پسیج جاتا ہے جس کے اثر سے پتھر بھی
ندیم ہم کو وہ طرز فغاں نہیں معلوم
لوہے کے چنے چبائیں گے ہم
راگ اپنا پھر بھی گائیں گے ہم
بھولا ہے رقیب کس پہ ٹھہرے
ان انگلیوں پر نچائیں گے ہم
دربان روکے رقیب روکے
اس در پہ ضرور جائیں گے ہم
اس بُت سے کریں گے ترک الفت
اُلٹی گنگا بہائیں گے ہم
کہتا ہے ندیمؔ سے وہ بدخو
کیا کعبے کا رستہ پائیں گے ہم

## ردیف ن

ان گل رُخوں میں نام کو بوئے وفا نہیں
دل میں نشان رنگ محبت ذرا نہیں

توفیق نیک دے کہ چلیں تیری راہ میں — مدنظر سلوک خلاف رضا نہیں
کیوں حسن بے ثبات پر اترا رہے ہیں آپ — اس عارضی بہار کو اے گل بقا نہیں
کرتے ہیں تیغ ناز و ادا سے حسین قتل — قانون میں بھی ان کے لئے کچھ سزا نہیں
بحر جہاں میں کہتے ہیں اٹھ اٹھ کے یہ حباب — اے غافلو کسی کو یہاں پر بقا نہیں
دل میں جگہ نہ دیجئے آنکھوں میں دیجئے — بت خانہ کا گدا ہوں حرم کا گدا نہیں
اس ہولناک وادی وحشت میں ہمسفر — بہتر ہمارے دل سے کوئی رہنما نہیں
رندوں کو کیا خدا سے ڈراتا ہے واعظا — تیرا ہی کیا خدا ہے ہمارا خدا نہیں
سب حال پوچھتے ہیں کہو کیا جواب دوں — مفتوں جو اس لئے ابھی تک بچا نہیں
ترے عاشق جدائی کے عجب صدمے اٹھاتے ہیں — انہیں غم کھا رہا ہے اور وہ بھی غم کو کھاتے ہیں
دہان یار سے دل بھر گیا ہے خون غنچوں کا — گل رخسار جاناں دیکھ کر گل خار کھاتے ہیں
ہوا کچھ وصل کا چرچا تو بولے ہنس کے لو صاحب — خدا حافظ ملیں گے پھر کبھی اس وقت جاتے ہیں
کسی سے کام کیا میخانہ میں بیٹھے ہوئے ہم تو — خموں کی خیر ہو ساقی یہی ہر دم مناتے ہیں
سلیقہ بات کرنے کا نہ تھا صاحب تمہیں کل تک — خدا کی شان ہے آج آپ بھی ہم کو بناتے ہیں

خدا کا شکر ہے مفتوں ستارا تیرا اب چمکا
کدھر ہے چاند جو وہ آج تیرے گھر میں آتے ہیں

الجھا ہے جا کے شانہ اس زلف پر شکن میں — دانتوں کی اس کے شامت آئی ہو اس چلن میں
پلٹیگا کارخانہ گلشن کا دم زدن میں — اک روز خار ہوں گے پھولوں کی جا چمن میں
شاہ و گدا کی حالت یکساں ہے بعد مردن — پھر ہے شناخت مشکل لپٹے جہاں کفن میں
اس ماہ وش کی زلفیں رخسار پر پڑی ہیں — یا چاند چودھویں کا آیا ہے یہ گہن میں
یہ داغدار دل بھی گلزار بے خزاں ہے — سیر چمن سے حاصل رکھا ہے کیا چمن میں
عشق صنم میں مجھ سے بیگانے ہیں یگانے — غربت نصیب ہوں میں رہتا ہوں گو وطن میں

اٹھے دوئی کا پردہ اے دل تو پھر عیاں ہو — کعبہ میں بھی وہی ہے جو دیر برہمن میں
غافل ہے چند روزہ لطف بہار گلشن — آئے گا اک دن پھر دور خزاں چمن میں
دست جنوں کو اپنا منظور امتحاں ہے — باقی نہ رہنے پائے اک تار پیرہن میں
مدت سے دل ہمارا ہے عاشق زنخداں
ڈوبا ہوا ہوں مفتوں آب چہ ذقن میں

کہاں انداز اپنے نالے کا بلبل کے شیون میں — اسی کی مدتوں بحثیں رہی ہیں صحن گلشن میں
حمائل ہاتھ جن کا ہو سدا شیشے کی گردن میں — بھلا کیا ڈر انہیں کیوں وہ چھپیں توبہ کے دامن میں
سوا نقصاں کے کیا فائدہ دونوں کو آن بن میں — رہے گی اس طرح کب تک دوئی شیخ و برہمن میں
نہ چھوڑیں گے کبھی مفتون تجھے ترک کماں ابرو
یہ رہزن نقد دل کو لوٹتے ہیں روز روشن میں

میرے نالے پہ وہ جھلا کے لگے یوں کہنے — آئے آواز خبردار نہ اب کانوں میں
دل مفتون ہے فدا کان ملاحت تم پر
اس نمک خوار کو لے لیجئے دربانوں میں

میں جو بنت عنب کو تکتا ہوں — چشم زاہد میں کیوں کھٹکتا ہوں
دل سے روتا ہوں ان کے جانے پر — پانی آئینہ پر چھڑکتا ہوں
میں تو بگڑوں بہت کچھ اے مفتون
مگر ان سے بگڑ بھی سکتا ہوں

غیر احساں کرے غیرت کو یہ منظور نہیں — اپنی تہذیب میں اس طور کا دستور نہیں
ایک پل مارنے میں جب کہ پہنچ جاتے ہیں — عدم آباد سمجھ لیجئے کچھ دور نہیں
میں بھی واقف ہوں حقیقت سے مگر ہوں خاموش — مجھکو تقلید تنک ظرفیٔ منصور نہیں
کہیں صدیوں میں نکلتا ہے جواں مرد ایسا — مذہب عشق میں ہر شخص تو منصور نہیں

محفلِ شعر و سخن جز دو نمایش ہے ندیم
جز دو ریار بھی ہو جائے تو کچھ دور نہیں

آنکھوں سے کیوں لگاؤں نہیں برہمن کے پاؤں — جو پوجتا ہے اس بت گل پیرہن کے پاؤں
وہ چشم مست دیکھ کے سکتے میں رہ گیا — ہے محو دید اٹھتے نہیں ہیں ہرن کے پاؤں
اس داغ دار دل میں مرے کیجیے جب گھر — باہر نہ رکھئے آپ کبھی اس چمن کے پاؤں

پورا کفن بھی مر کے نہ مقتول ہو نصیب
دیکھا تو نکلے پڑتے تھے باہر کفن کے پاؤں

چشم بلبل سے گل کو دیکھتے ہیں — رندوں کی طرح گل کو دیکھتے ہیں
جس کو دیکھا اسی کو پایا ہے — جنہیں ہیں ہم تو گل کو دیکھتے ہیں

عشق ہے بد بلا ندیم بڑی
مبتلا اس میں گل کو دیکھتے ہیں

جس وقت سے وہ مہر جمال آیا ہے بر میں — جچتا نہیں مہر کوئی اب اپنی نظر میں
دنیا میں بھلا کون ملا بندہ بشر میں — نخوت کی ہوا جو نہ لئے پھرتا ہو سر میں
اس کا ہی نظر آتا ہے جلوہ مجھے ہر جا — ہر شاخ میں ہر برگ میں ہر گل میں ثمر میں
کہتے جاتے ہیں کہ ہم کو کبھی انکار نہیں — طرفہ تر یہ ہے کہ دل کھول کے اقرار نہیں
کیا کہیں کیسی مصیبت میں گرفتار ہیں ہم — ہر طرف دیکھتے ہیں کوئی مددگار نہیں
باد ان پر اپنے کھڑے ہوں گے یہی ٹھانی ہے — نہ سہی کوئی مدد دینے کو تیار نہیں
ہم مصیبت میں ہیں اور اہل وطن دیکھتے ہیں — گویا ہم سے انہیں کوئی بھی سروکار نہیں

نقد جاں لیکر کے خریدار نگاہی اک امبوہ
کون کہتا ہے یہاں گرمیِ بازار نہیں

یہاں دیکھتے ہیں وہاں دیکھتے ہیں — ہر اک جا اسے ہم عیاں دیکھتے ہیں

نظر آرہا ہے نئے روپ ہی میں — جہاں میں اُسے ہم جہاں دیکھتے ہیں
نظر میں سمایا ہے ایسا ہماری — اُسے پاتے ہیں ہم جہاں دیکھتے ہیں
سوا اُس کے پیشِ نظر جب نہیں کچھ — نہاں ہونے پر بھی عیاں دیکھتے ہیں

بہت پُر خطر ہے رہِ عشق حضرت
ندیم اس میں ہم تو زیاں دیکھتے ہیں

ڈہلی تعلیم گاہیں کس قدر ہیں ایک سانچے میں — نکلتے جب ہیں ان سے تو فقط بابو نکلتے ہیں
بناتے ہو عبث خونخوار اپنے مذہبوں کو تم — جو مندر مسجدوں کے نام پر چاقو نکلتے ہیں

ندیم اپنا نہیں کوئی بھی اس دنیائے فانی میں
جنہیں اپنا سمجھئے اس کے ہی پہلو نکلتے ہیں

ویرانے کا نظارہ آتا ہے جس چمن میں — بلبل چہک رہے تھے اس گلشن کہن میں
اک زیست کی علامت اک موت کی نشانی — بس فرق ہے تو اتنا پوشاک اور کفن میں
بھولے ہوئے ہیں دونوں خالق ہے ایک سب کا — اٹھتے ہیں روز فتنے شیخ اور برہمن میں
اک بینوا سی پھرتی تھی ماری ماری اردو — پروان چڑھ رہی ہے صد شکر اپنے کن میں
تھا جس زمیں کا پودا پھر اس زمیں پہ پہنچا — نشو و نما ہوئے اردو ہونے لگی دکن میں
اے عصمت زلیخا کچھ تجھ کو بھی خبر ہے — کس نے دیا ہے چرکا یوسف کے پیرہن میں
تعلیم مغربی نے کیسا بگاڑ ڈالا — آزادگی کا چرچا از حد ہے مرد و زن میں

ہو حمد اور ثنا ہی اس کی ندیم ہر دم
جب تک زبان تمہاری چلتی رہے دہن میں

ترک جفا شعار و بت سنگ دل کو دیکھ — کس عجب اور غرور سے رکھتا ہے تن کے پاؤں
وہ سرو قد چمن میں جو ہوتا ہے خوش خرام — گر جاتے ہیں زمین میں سرو چمن کے پاؤں
گمراہ کر دیا دل حسانہ خراب نے — ٹوٹیں خدا کرے کہیں اس راہزن کے پاؤں

الجھن کدورتوں سے جو بڑھ جاتی ہے ندیم
دل میں جگہ بناتے ہیں پھر سے وطن کو یاد

میں بھی لڑنے میں کسی سے کبھی معذور نہیں — مجھ سے سر بر ہو کوئی جنگ میں مقدور نہیں
جن کا دل چاہئے وہ اجداد کو بندر مانیں — آپ آدم کی ہیں اولاد سے لنگور نہیں
اس نے یہ درجہ تو موسیٰ کی بدولت پایا — ہر پہاڑی کو کبھی مرتبہ طور نہیں

بولا وہ شوخ نظر مجھکو نہ لگ جائے ندیم
ٹکٹکی باندھ کے اس طرح مجھے گھور نہیں

آج پہلو میں جسے یار نہیں — اپنے دل کو ذرا قرار نہیں
اپنی بہبود اک گھڑی سوچیں — ہم کو اتنا بھی اختیار نہیں

کام میں جان توڑ کوشش کر
ہمت اپنی ندیم ہار نہیں

## ردیف و

قیامت آ گئی اے جاں سر پر دیکھتے جاؤ — چلے جاتے تو ہو پر حال مضطر دیکھتے جاؤ
کبھی شام فراق آئی کبھی صبح جدائی ہے — دکھاتا ہے ابھی کیا کیا مقدر دیکھتے جاؤ

تڑپنا تلملانا نالہ کرنا اور جان دینا
یہی ہے حال مفتون بیٹھو دم بھر دیکھتے جاؤ

دل بھر آیا دیکھکے محفل مجھکو رنج منانے دو — دو آنسو چکبست کے غم میں پہلے کیوں نہ بہانے دو
موت ہی کو اب میرے سرہانے آتی ہے تو آنے دو — جاتے ہو تو جاؤ صاحب مرتا ہوں مر جانے دو
ہم بھی اپنی دھن کے ہیں پکے دل میں جو کچھ ٹھان چکے — وہی کریں گے انکو بھی جو ناچ نچائیں نچانے دو

قیس کا نام سنا ہی ہیں نے جانتا ہوں فرہاد تھا کون — اپنے وقتمیں میری طرح سی یہ بھی تھے دیوانے دو
کیجئے فکر نہ میری یارو چھوڑئے اپنی حالت پر — راہ میں الفت کے گر میرا سر جائے تو جانے دو
جس کے ملنے کی خواہش ہی تمکو ملے گا ضرور اک دن — مایوسی کو اک لمحہ بھی پاس نہ اپنے آنے دو

محفل رنداں ہی یہ زمانہ فکر نہ کیجئے کچھ بھی ندیم
جو آتا ہی آنے دو اور جو جاتا ہے جانے دو

جس وقت محو ہوتا ہوں اپنے خیال میں — خلوت مرے لئے ہی وہ جلوت ہی کیوں نہو
ناپائیدار دہر میں ہم ایک مثال ہیں — ہم سے بھی کچھ تو سیکھ لو عبرت ہی کیوں نہو

ہستی ہے چند روزہ تو سن لیجئے ندیم
عمر عزیز صرف مروت ہی کیوں نہو

---

## ردیف ہ

کیوں دکھاتے ہو مجھے دور سے انکار کا ہاتھ — مارتے کیوں نہیں تم ہاتھ پہ اقرار کا ہاتھ
بیخودی میں کبھی قابو میں نہیں رہ سکتا — پاؤں جاتا ہے کہیں اور کہیں سرشار کا ہاتھ
دست و بازو کی ہے اس خانۂ تن میں اک دھوم — بت سفاک نے کیا مارا ہے زنار کا ہاتھ
رحم اس ذرۂ ناچیز پہ اے رب قدیر — اب گنہگار اٹھاتا تو ہے زنہار کا ہاتھ

ایک اعجوبہ تماشا نظر آیا مفتوں
پاؤں قایم ہے پھرا کرتا ہے پرکار کا ہاتھ

میں دیکھ نہیں سکتا کسی کی بھی کڑی آنکھ — کیا کفر کیا میں نے جو اس بت سے لڑی آنکھ
دنیا اسے اک آنکھ نہیں بھاتی ہے ہرگز — پرکالہ آتش تری جس پر کہ پڑی آنکھ
اس حسن دل افروز کے جلوے کی ہوس میں — اس دل کے نہاں خانے میں میں نے بھی جڑی آنکھ
نظارہ جو منظور نظر رہتا ہی ہر وقت — جاتے ہی نظر رخ پہ ندیم اس کے گڑی آنکھ

لاگ ہے لب کو مرے جامِ مئے احمر کے ساتھ
جس طرح آنکھوں کو میری عارضِ دلبر کے ساتھ

رند دریا نوش ہوں ساقی نہ خسّت آج کر
خم بھی دو لاکے رکھدے شیشہ و ساغر کے ساتھ

ہے گناہوں کا مرے کاندھے پہ اک بارِ گران
خواستگارِ عفو ہوں غفّار چشمِ تر کے ساتھ

میں سگِ دنیا ہوں کیوں کر بن سکوں عنقا صفت
الفت زن اور زمین ہے مجھکو طمعِ زر کے ساتھ

وصل کے دن کو پس فردا مقرر کر دیا
کیوں ہنسی کرتے ہیں صاحب اس خوش باور کے ساتھ

اس کے کوچے میں گذر تو ہو گیا اپنا ندیم
آنکھ کر کے بند چلنا پڑتا ہے رہبر کے ساتھ

ہے عشق کی نظروں میں بیشک وہی فرزانہ
دنیا ئے محبت میں کہلاسے جو دیوانہ

وہ ایک ہی مالک ہے ان دونوں مکانوں کا
کعبہ بھی اسی کا ہے جس کا ہے صنم خانہ

ہر شخص یگانے سے بڑھ کر تجھے سمجھے گا
اپنے سے جو تو ہو جا اس دہر میں بیگانہ

دونوں کی کشش سے میں ساکت ہوں جہاں پر ہوں
رخ ہے طرف کعبہ دل جانب بت خانہ

پایا ہے لقب اچھا واللہ مبارک ہو
کہتے ہیں ندیم اب تو سب آپکو دیوانہ

## ردیف ے

اثر جو چشم کے دنبالۂ سیاہ میں ہے
زیادہ اس سے کہیں ناتواں کی آہ میں ہے

عیاں ہے پرتو رخسار شوخ مہر جمال
وگرنہ تاب کہاں کی یہ جرم ماہ میں ہے

بتوں کے جور کا ہے استغاثہ محشر میں
دل ستم زدہ بھی زمرۂ گواہ میں ہے

اسی سے راندۂ درگاہ ہو گیا شیطان
بتوں کو سجدہ نہ کرنا بڑے گناہ میں ہے

گناہ بخشد ے مفتون کے اے غفور رحیم
کہ عذر خواہ یہ رحمت کی بارگاہ میں ہے

جلاتے ہیں ہزاروں مردے اک ٹھوکر میں شوخی سے
مسیحا سے کہیں بڑھ چڑھ کے مفتوں صنم نکلے

سنئے دنیا سرائے فانی ہے — عمر یاں کس کی جاودانی ہے
دم کا کیا ٹھیک آئے یا کہ نہ آئے — کشتی عمر بادبانی ہے
پنجہ عشق میں پھنسا مفتوں
اب نہ شیخی ہے اور نہ خانی ہے

ایک شیریں کام ہوا اور ایک دے تلخی سے جاں — خسرو و فرہاد کی تقدیر دیکھا چاہیئے
عرش کو دین جاکے بوسہ یار کیں زیر فلک — کرتے ہیں کیا نالہ شبگیر دیکھا چاہیئے
اس کڑی میں ساتھ کب تک دینگے مفتوں کا بھلا
طوق گردن پاؤں کی زنجیر دیکھا چاہیئے

آرزو پائمال ہوتی ہے — زندگی بھر وبال ہوتی ہے
عاشقوں کے لئے بت بے پیر — ہجر کی شب وبال ہوتی ہے
خواہش عاشقاں نہ پوچھا ے بت — ان کی صورت سوال ہوتی ہے
ہے خم غنچہ کی کھینچی یہ شراب — اس لئے لال لال ہوتی ہے
فصل گل ہے ضرور پی مفتوں
مئے گلگوں حلال ہوتی ہے

پر اثر اتنے تو یارب مرے نالے ہوتے — آہ کرتا میں جہاں دل وہ سنبھالے ہوتے
قاضی شہر نہیں حضرت واعظ رند و — پھر میں یہ کون ہیں روکنے والے ہوتے
کسنی ہے ابھی ہوتا جو کہیں سن شعور — ڈھنگ اس شوخ کے دنیا سے نرالے ہوتے
دشت پر خار کی جانب ہے ارادہ مفتوں
سیر ہوتی جو کہیں پاؤں میں چھالے ہوتے

خدا دونی ترقی دے گا حسن روز افزوں میں  اگر اس بینوا عاشق کو اک بوسہ عطا کیجئے
نہیں بھاتی دل مفتوں کو صاحب سادگی اتنی
ذرا عشوے ذرا غمزے ذرا ناز و ادا کیجئے

عشق ہے کوئی اگر آزار رہنے دیجئے  مجھکو اپنی جان سے بیزار رہنے دیجئے
صرف ابرو کا اشارہ چاہئے میرے لئے  آپ اپنی میاں میں تلوار رہنے دیجئے
کیجئے زہد و ورع خود ہے جو جنت کی ہوس  شیخ مجھ سے رند کو میخوار رہنے دیجئے
اس جوانی میں کہیں چھوٹے گی دخت رز بھلا  ناصحا گر ہیں برے اطوار رہنے دیجئے
شب ہوئی آخر پہلوئے مفتوں میں کر دیجئے سحر
بخت خفتہ دو گھڑی بیدار رہنے دیجئے

دیدۂ خونبار کی صورت کبھی ایسی نہ تھی  سیل غم کے جوش کی حالت کبھی ایسی نہ تھی
کیا جنوں کے جوش کی شدت کبھی ایسی نہ تھی  قلب کی میرے جو ہے حالت کبھی ایسی نہ تھی
جب سے آغوش لحد میں ہوں نہیں ہے کوئی فکر  بے غمی اس طرح کی راحت کبھی ایسی نہ تھی
غرق رہتا ہوں ہر اک ساعت خیال یار میں  سر اٹھاتا دو گھڑی فرصت کبھی ایسی نہ تھی
لے لئے بوسہ نظر نے رخ کے وہ دیکھا کئے
چشم مفتوں پر سر جرأت کبھی ایسی نہ تھی

آپ پھر غیروں سے صورت آشنا ہونے لگے  سنگدل ہونے لگے نازک ادا ہونے لگے
آنکھ کیا ان سے لڑی دشمن بنایا خلق کو  سب عزیز و آشنا ہم سے جدا ہونے لگے
بندۂ مفتوں پہ لازم ہے عنایت کی نظر
بیخطا پھر آپ کیوں اس پر خفا ہونے لگے

زلف پر پیچ الجھی ہے بہت شانے سے  اور گتھی کہیں پڑ جائے نہ سلجھانے سے
جان پر بن گئی اک شوخ پہ دل آنے سے  زندگی ہے کہیں بدتر مجھے مر جانے سے

ندیم خستہ تن کے بھی کٹیں دن شادمانی سے
نظر الفت کی اس کی سمت اگر سرکار ہو جائے

نظر لطف اگر مجھ پہ مری جاں ہو جائے — ایک لمحے میں جو مشکل ہے وہ آساں ہو جائے
تو جو چاہے تو گلستاں میں لگے گل سی آگ — تیری رحمت سے بیاباں بھی گلستاں ہو جائے

جل بجھے یوں نہ کسی کا دل ناشاد ندیم
اس طرح پھر نہ چراغ تہ داماں ہو جائے

تمام آفاق پر خطر ہے کہاں کہو شور و شر نہیں ہے — جو بھاگ کر جائے تو کس جا کہیں بھی اب تو مفر نہیں ہے
کہا کس نے کہ نیک و بد جہاں میں ملتا ثمر نہیں ہے — کہ دیکھ لے چشم خوردہ بیں سے یہ وہ بکو نظر نہیں ہے
نئی پھنسی ہے قفس میں بلبل تجھے یہاں کی خبر نہیں ہے — مصیبتیں جھیلنی پڑیں گی کہ خالہ جی کا یہ گھر نہیں ہے
وہ وفاداری کی قسمیں جھوٹ کھائے جائینگے — طرہ یہ جادو سے الفت بھی جگائے جائیں گے
ہے نظر ہم پر کڑی ہم جھیلتے ہیں سختیاں — دیکھیں کب تک اس طرح وہ آزمائے جائینگے
پڑتی ہے مجھ پر نگاہ گرم حضرت کی بہت — آپ یوں ہیں کیا مرے دل کو جلائے جائینگے
جو قیامت وہ بپا کرتے ہیں کرنے دیجئے — نہ سہہ سکیگی ہم سے جب تک ہم نبھائے جائینگے

کیا زمانے کی روش یوں ہی رہیگی اے ندیم
کیا ستم تازہ وہ ہم پر روز ڈھائے جائینگے

ایک مدت سے وہ الفت ہمارا باز ہے — آنکھ در سے ہے لگی اور گوش بر آواز ہے
کیوں نہیں آتا ہے پوشیدہ کچھ اس میں راز ہے — آنے والے جلد آ یہ آخری آواز ہے
روح اپنی ضعف سے اب مائل پرواز ہے — آنے والے جلد آ یہ آخری آواز ہے
گفتگو وہ ہے کہ دونوں پہلو ہوتے ہیں عیاں — کچھ معابات ہے حضرت کی اور کچھ آواز ہے

اڑتی اڑتی کان میں آئی ندیم ایسی خبر
کچھ مخاطب ہونیوالا وہ بت ستار ہے

جان و دل اس بت پہ کرنا مجھکو قرباں چاہیے
زمرۂ عشاق میں ہونا نمایاں چاہیے

عشق کے مکتب میں ابجد خواں نہ سمجھو ہمدمو
باب پنجم پڑھنے کو مجھکو گلستاں چاہیے

ہے عنایات خدا جا آ گئے یہ خود بخود
ان پریزادوں سے ملنا مجھکو انساں چاہیے

کون سی شے ہے کہ جس کو کہتے باہمی عناد
غور کرنا اس پہ اے ہندو و مسلماں چاہیے

اے فلک مجھکو نہیں کچھ ملک و دولت کی ہوس
عافیت سے عمر کٹ جائے وہ ساماں چاہیے

اس کے رہنے کے لئے موزوں نہیں ہیں کوہ و دشت
شیر گیر آہو کو مژگاں کا نیستاں چاہیے

کس لئے زاہد ہوا ہے زہد کا اتنا خیال
حور کی خواہش ہے تجھکو یا کہ غلماں چاہیے

ہر طرف اندھیر ہے کٹتی نہیں فرقت کی رات
اس سیہ خانہ میں وہ شمع شبستاں چاہیے

یہ پری پیکر ہیں سب غارت گر دیں اے ندیم
ہوشیاری سے بچانا تجھکو ایماں چاہیے

خواہشوں کا جمگھٹا ہے اس دل ناشاد میں
میزباں کے ساتھ کیا کرتے ہیں مہماں دیکھئے

سن کے تو حسن گلو سوز اس کا بیخود ہو گیا
اب مجھے دکھلائے کیا تصویر جاناں دیکھئے

مصر کے شاہوں نے جب دعویٰ خدائی کا کیا
کہکریں گے آگے چل کراو انساں دیکھئے

لطف آزادی اٹھا کر دل تو اپنا بھر گیا
دل میں آتا ہے کہ کچھ دن چل کے زنداں دیکھئے

اک رعونت میں بھرا اور انکساری میں ہے ایک
حال خرداں دیکھئے حال بزرگاں دیکھئے

اپنے بندوں کے لئے کیا کیا بنائیں نعمتیں
قادر مطلق کے احساں فراواں دیکھئے

ہے یہی اپنی دلی خواہش خدا سے اے ندیم
بیوفائی پر اسے اک دن پشیماں دیکھئے

جہاں لپٹا کفن میں ختم ہے شاہی و سلطانی
نہ پھر دیبائے رومی ہے نہ پھر مخمل ہے کاشانی

نظر لطف و ترحم کی خدایا مجھ سے عاصی پر
کہوں کیا اور اس سے اینکہ من آنم کہ تو دانی

ہمیشہ عیش و عشرت میں رہا سوچا نہ کچھ مفتوں
کہ کس انجام کو پہونچائینگے جذبات شیطانی

دولت عشق ملی دل کو جو برباد کیا　　ہاتھ آیا یہ خزانہ مجھے ویرانے سے
زلف کے بار سے ہو خون نزاکت نہ کہیں　　ڈر ہے مجھکو کمر یار کے بل کھانے سے
جل کے مرتا ہے مگر اُف نہیں کرتا یہ غریب　　ضبط شیون کا چلن سیکھ تو پروانے سے
گرمی حسن دل افروز کا اللہ رے اثر　　مے اڑی جاتی ہے ساقی ترے پیمانے سے
جب میں کہتا ہوں کہ ہم سے بھی یہ بر رو بولو　　کہتے ہیں بولتا ہے کوئی بھی دیوانے سے

عقل کی بات بتاتا ہوں یہ تجھکو مفتوںؔ
اور الجھے گی طبیعت تری گھبرانے سے

کیوں بگڑتے ہیں بات بات میں آپ　　آج کل آپ کو ہوا کیا ہے
کمسنی ہے ابھی وہ کیا جانیں　　ناز کیا چیز ہے ادا کیا ہے
وصل معشوق کے سوا اے دل　　مرض عشق کی دوا کیا ہے

خوش ہے پھولے نہیں سماتا ہے
آج مفتوںؔ کو مل گیا کیا ہے

ممکن نہیں کہ راز محبت نہاں رہے　　دل میں اگر چھپاؤ تو رخ سے عیاں رہے
فرمائیے کہ پھر اسے کیوں کر قرار آئے　　دل سے جدا جب آپ سا آرام جاں رہے
روز ایک گل نیا ہی کھلاتا ہے داغ عشق　　رونق یہ تا کہ دل کا مرے گلستاں رہے
ناصح کے داغ سجدہ سے کرتا ہے ہمسری　　سنگ در صنم کا جبیں پر نشاں رہے
آیا جو اس جہاں میں جائے گا وہ ضرور　　جمشید کیقباد سکندر کہاں رہے

تیر نگاہ کا دل مفتوںؔ ہدف ہوا
ناحق کھنچے ہوئے جو یہ ابرو کماں رہے

دنیا میری نظروں میں کیا جانئے اب کیا ہے　　جس وقت سے اک جلوہ آنکھوں میں سمایا ہے
کیا ذکر دوئی اس میں بے مثل ہے یکتا ہے　　ہر چیز کا منبع ہے ہر چیز کا ماویٰ ہے

ہے کونسی شے ایسی جس میں وہ نہیں مخفی — جو کچھ کہ نظر میں ہے اس کا ہی نظارا ہے
کچھ اسکی حقیقت پر بھی تو نے نظر ڈالی — بازی گہ دنیا میں کیوں محو تماشا ہے
رندوں نے اگر تجھکو چھیڑا ہے سر محفل — برہم نہ ہوا اے ناصح یہ سن کا تقاضا ہے
دنیا سے نہ مافیہا سے ہم کو غرض زاہد — محفل ہے یہ رندوں کی یاں قلقل مینا ہے

دی نصیحت رضامندی اور منہ سے نہ کچھ بولا
دیکھو تو ندیم اس کو چپ رہنے پہ گویا ہے

ہمارا سر ہے فقط اسکی آستاں کے لئے — نہ کبر و نخوت و پندار و غرو شاں کیلئے
مجاز میں ہیں پڑے چھوڑ کر حقیقت کو — کہاں پہونچ گئے نکلے تھے ہم کہاں کیلئے
جو بحر عشق کی اس کے شناوری میں ہے — وہ فکر کیوں کرے کشتی و بادباں کے لئے
ہمارے رنج محن کی ہے داستان طویل — کچھ اس جہاں کے لئے ہر کچھ اس جہاں کیلئے

ندیم خضر نے بیجا کیا سکندر سے
عبث فریب دیا عمر جاوداں کیلئے

رہ عشق میں استقامت ہماری — دکھاتی ہے سب کو کرامت ہماری
ستمگر پر آئی طبیعت ہماری — لڑی کس جگہ جا کے قسمت ہماری
کہاں تھے کہاں آ پہنچے کس طرح پر — عیاں ہم پہ ہے سب حقیقت ہماری
وہ دل لے چکے جان کی فکر میں ہیں — ڈبوئے گی ہم کو مروت ہماری
صفی کی توجہ کے ہیں سب کرشمے — کہ ضرب المثل ہے فصاحت ہماری

بہت دن رہے اے ندیم اس جہاں میں
کرے عمر کب تک رفاقت ہماری

فنا اپنی ہی لے سے مثل موسیقار ہو جائے — جلے ہم سے جو دل میں یا خدا فی النار ہو جائے
دیا ہے آپ نے بوسہ دعائیں لیجئے ہم سے — لگے ہاتھوں نہ اب کیوں وصل کا اقرار ہو جائے

بتوں کے در پہ جبیں سائی آپکی ہے عبث　　خدا سے خوف ذرا بندۂ خدا کرتے
ہزار حیف کہ اب تک ہوئی نہ شنوائی　　تمام عمر کٹی عرض مدعا کرتے
ندیمؔ عمر نہیں اپنی اب رہی ایسی
نہیں تو ہم بھی کہیں دل کو مبتلا کرتے

یہ صراط المستقیم اور راہ ہے تلوار کی　　اس سے گذرے ہم جہاں منزل ملیں یار کی
جب تلک ہم وصل کا وعدہ نہ لے لیں گے حضور　　کچھ نہ مانیں گے کبھی تکرار ہے بیکار کی
ہاتھ میں مالا بغل میں ہے چھری مفتوں تیرے
چھا گئی ہے خوب ہیبتی تجھ پہ پونیمار کی

دل کی جنبش سے یہ ہر وقت صدا آتی ہے　　ذرے ذرے میں نظر شان خدا آتی ہے
کوچہ یار میں اک حشر بپا رہتا ہے　　جب سنو شور و بکا غم کی صدا آتی ہے
میرے دل لینے کو عیار لگے ہیں کیا کیا　　غمزہ آتا ہے کسی گاہ ادا آتی ہے
کیوں میرے پیچھے پڑے رہتے ہیں اغیار ندیمؔ
نہ لگا آتی ہے مجھکو نہ بجھا آتی ہے

دست مانی میں کہاں قدرت تھی اس اعجاز کی　　کھینچتا ہے دل مرا تصویر حسن و ناز کی
کب خیال انجام کا ہے فکر کب آغاز کی　　عشق کے آتے ہی مرغ عقل نے پرواز کی
سرو نے قد پا لیا مانا مگر بتلائیے　　پا تگل کیوں کر روش لائے گا اس انداز کی
دل ہمارا تو ہمارے ہاتھ سے جاتا رہا　　اب ضرورت پڑ گئی ہم کو بھی ایک ہمراز کی
دست نقاش حقیقی چومتا ہوں رشک حور　　کب بنائی ہے کوئی تصویر اس پرواز کی
آئینے میں اپنی آنکھوں جگہ دوں آپ کو　　ایک پتلی سی نظر آتے ہو حسن و ناز کی
عشق کی تصویر آئی سامنے اپنے ندیمؔ
اس جہاں میں آئے اور جب چشم حیرت باز کی

ضعف اور عشق یہ حالت ہوئی اپنی اے ندیم
جب آ لاپ گنگری بن جاتی ہے آواز کی

سر پہ خاک اتنی اڑائی تیرے سودائی نے — سن کے منہ پیٹ لیا باپ نے اور بھائی نے
کوٹ پتلون پہننے لگے اب تو ہندی — کی ہے فی الحال شکایت یہی مرزائی نے

دوڑ دھوپ اتنی رہ عشق میں کی ہے جو ندیم
دست و پا باندھ لئے سنگٹیانے اور بائی نے

پڑا ہوں کنج قفس میں تڑپتا رہتا ہوں — کسی میں رحم نہیں مجھ سے بے زباں کیلئے
کھلا ہے اک ہی رستہ عدم کے جانیکا — نہیں ہے فرق ذرا شاہ او رشیاں کیلئے
جہاں میں ہوتا ہے اظہار غم بہر صورت — نوا نہیں کوئی مخصوص ہے فغاں کیلئے
کوئی تلاش کریں ہم بھی رہبر کامل — ضرور فکر ہے واجب کچھ اس جہاں کیلئے
عدم کو جاتے ہیں بے سمجھے منزل مقصود — کوئی مقام نہیں اپنی کارواں کیلئے

جو جسکے اہل ہے اس کو وہی ملا ہے ندیم
جو تیر راست بنا خم بنا کماں کیلئے

اس حسن کا ہر وقت جلوا مرے آگے — قسمت کا چمکتا ہے ستارا مرے آگے
منہ پھیر لیا کرتا ہوں نفرت کی نظر سے — آجاتا ہے دنیا کا جو نقشا مرے آگے
ہے پیش نظر آرزووں کا ہی جنازہ — اک حشر بپا کرتا ہے برپا مرے آگے

غش آگیا موسی کی طرح مجھکو ندیم آہ
اس حسن کا اک شعلہ جو چمکا مرے آگے

کہدیں گے ہزاروں میں جو پوچھے کوئی ہم سے — رونق ہے یہ دنیا میں فقط آپ کے دم سے
گھبراتے کسی وقت نہیں رنج سے غم سے — یہ درجہ ملا ہم کو فقط عشق صنم سے
شہرت ہے ترے حسن کے ہنگامے کی اتنی — ہستی میں چلے آئے ہیں ہم ملک عدم سے

نالہ میرا جو سنا در پہ تو بولا وہ شوخ — شور برپا کیا یہ کون سے سودائی نے
چاہتے ہیں وہ ہتیلی پہ جمائیں سرسوں — زور پکڑا ہے طبیعت کی یہ خود رائی نے
خوب دکھلایا ہے ہر ایک کو نیرنگ خیال — سحر ہیں پھانس لیا گنبد مینائی نے
اسکی رحمت نے مرے دل غمگینہ دھو ڈالی — معرکہ جیت لیا اپنی جبیں سائی نے
لاکھ چھپ چھپ کے رہے چھوٹ سکے وہ مفتوں
پردہ میں دیکھ لیا چشم تماشائی نے

غرض کیا مجھکو ہے کون و مکاں سے — اگر کچھ ہے تو اس کی آستاں سے
ندیم اپنی سناؤ داستاں کچھ
نظر آتے ہو زار و ناتواں سے
صدا آتی ہے یہ ہی آسماں سے — ہلا دل تیری اس آہ و فغاں سے
انہیں بھی ہو رہا ہے سوز سے ساز — اثر پڑتا ہے میری داستاں سے
ٹیکتا ہی رہے گا رات دن سر
نجائے گا ندیم اس کی ستاں سے

مسجود تیرے در پہ رہے دے وہ سر مجھے — اے بت ہے بڑھ کے کعبے سے یہ سنگ در مجھے
اس درجہ میں نحیف ہوا اس کی راہ میں — سب جانتے ہیں نقش سر رہ گذر مجھے
تلوے مرے کھجاتے ہیں آتی ہیں ہچکیاں — کرنا ہے یاد دشت لکھا ہے سفر مجھے
دیکھا ہے دشت نجد کبھی کوہ بےستوں — پھرنا پڑا ہے عشق میں کیا در بدر مجھے
اس در کو چھوڑ کر نہیں جانے کا حشر تک — آتا نہیں پسند کبھی شور و شر مجھے
میرے جواب میں یہ کہا شوخ طبع نے
آتا نہیں ندیم ذرا بن سنور مجھے

یوں نہ کیجیے ظلم ہم بھی تو ہیں انساں دیکھیے — آہ کس پر ہو رہے ہیں آپ نازاں دیکھیے

حضرت انساں نہیں کچھ اختیار اپنا ذرا
دیکھنے میں آئے جو خواب پریشاں دیکھیے

ہم تو سمجھے ہیں بناوٹ آپ کا یہ بھولا پن
آپ کیوں بنتے ہیں ہم سے ایسے ناداں دیکھیے

کیا زمانہ آگیا ہے اندنوں اے چرخ پیر
ہم غریبوں کا نہیں ہے کوئی پرساں دیکھیے

صبح کا ہے ناشتا تو شام کا کھانا نہیں
مفلسی دکھلائے گی کس کس کا احساں دیکھیے

وحشت اپنی تو یہی کہتی ہے ہم سے اے ندیم
چاک اب اپنا گریباں تا بداماں دیکھیے

کچھ نہ دنیا ہی بنائی نے خدا کی یاد کی
زندگی صد حیف ہم نے مفت میں برباد کی

چل کے دیکھیں گے تماشا سنتے ہیں مقتل میں آج
سرخ مچھلی بن کے تیرے گی چھری جلاد کی

ہے نہیں شوق خدائی بندہ اصنام ہوں
یہ تو خواہش تھی فقط شاہان قوم عاد کی

ہجر کی راتوں کو کاٹا ہم نے مفتوں شوق کر
وصل کی امید پر شب بھر طبیعت شاد کی

کوئی تو سمجھانیوالا اتنا سمجھا دے مجھے
کس طرف لیجا رہے ہیں عشق کی جادے مجھے

باز آؤں عشق سے تیرے نہیں ممکن کبھی
جتنا جی چاہے ستم ایجاد ایذا دے مجھے

اس پری پیکر سے ملنے کے لئے بیتاب ہوں
ساقیا بنت غیب کے پاس پہونچا دے مجھے

ایک مدت سے میں سرگرداں ہوں اسکی راہ میں
کوئی ایسا ہے کہ اس کا کوچہ بتلا دے مجھے

سایہ اپنا ڈالتے ہیں میری عقل و ہوش پر
کر نہ دیں دیوانہ اپنا یہ پری زادے مجھے

ضعف سے دم ہے لبوں پر پھر بھی خواہش ہے یہی
اس کے کوچے میں کوئی لیجا کے بٹھلا دے مجھے

ہر گھڑی ہر لحظہ یہ امید رکھتا ہے ندیم
وہ صنم اپنی زبان سے کچھ تو فرمادے مجھے

وصال کا جو یقین آج ہم کو ہو جاتا
اسی امید پہ ہم مدتوں جیا کرتے

لکھی نہوتی جو رندی ہماری قسمت میں
ہمیں بھی زاہدوں کی طرح پارسا کرتے

در کی جو گدائی تیرے مل جائے خوشا بخت
پھر مجھکو سرو کار نہ ہو جاہ و حشم سے

دنیا کے تفکر سے میں آزاد ہوا ہوں .
نعمت یہ ملی مجھکو صنم تیرے کرم سے

کرتا ہوں پرستش میں ہر اک وقت وطن کی
کچھ مجھکو سرو کار نہیں دیر و حرم سے

اس چرخ ستم پیشہ نے کی اُن پہ ہی سختی
پالے گئے تھے دہر میں جو ناز و نعم سے

ڈانڈا ہے ملا کیا کہیں ہستی و عدم کا
جاتے ہیں عدم کو کبھی آتے ہیں عدم سے

عظمت میں جو پوچھو تو فرشتوں سے بڑھکر
ناچار ہے انسان ندیم اپنی شکم سے

ہماری بدنصیبی ہمنشیں معلوم ہوتی ہے
جو ہم کو اپنی غفلت ہی نہیں معلوم ہوتی ہے

زمیں شعر سے رفعت تری اے آسماں کم ہے
کہیں بڑھ چڑھ کے ہمکو یہ زمیں معلوم ہوتی ہے

کہیں گوشے میں بیٹھیں اور یاد حق میں دن کاٹیں
ہمیں تو بس یہی رائے رزیں معلوم ہوتی ہے

خدا لگتی ہے میری بات میں بندہ تو نکتہ ہوں
غلط کیا یہ کراماً کاتبیں معلوم ہوتی ہے

نظر جب سے پڑی ہے مجھ پہ صم بکم ہوں بالکل
یہ فطرت تیری چشم سرمگیں معلوم ہوتی ہے

سراپا ناز ہیں وہ ناز برداروں میں میں بھی ہوں
ہر اک بات ان کی مجھکو نازنیں معلوم ہوتی ہے

توجہ میری جانب ہوتی جاتی ہے ندیم انکی
مجھے یہ بات اب تو بالیقیں معلوم ہوتی ہے

ہو نہ ہو ان کے اسیر عشق کی تصویر ہے
طوق گردن میں پڑا ہے پاؤں میں زنجیر ہے

جس طرف دیکھو قضا کھینچے ہوئے شمشیر ہے
آہ صد ہا صورتوں میں مرگ دامنگیر ہے .

کوئی محفل ہو نہیں ملتی جگہ ہم کو کہیں
راندہ درگاہ ہو جانے سے یہ توقیر ہے

ہمدمو کیا پوچھتے ہو حال اُس دلگیر کا
اک مجسم یاس و ناکامی کی جو تصویر ہے

ضعف سے اپنی یہ حالت ہو گئی ہے آجکل
جس جگہ بیٹھا وہی گویا میری جاگیر ہے

بار ہا اپنے اعمالوں سے شرمندہ ہوں خود
سر جھکائے کہہ رہا ہوں ہاں مری تقصیر ہے

کمی کرنا نہ اپنی سعی میں اے ہمدم تو
جو نتیجہ پیش آئے بس وہی تقدیر ہے
جس نے تجھکو دیکھا پایا وہ یہی کہنے لگا
حسن اور خوبی کی جیتی جاگتی تصویر ہے
ہر طرف دنیا میں اک ہلڑ ہے اک ہربونگ ہے
جنگ کی تیاریوں میں شور دار و گیر ہے
سرد آہیں بھرتا رہتا ہوں میں ہر ساعت ندیم
جس کسی خطے میں جا پہونچوں وہی کشمیر ہے

عمر کے جس حصے میں ہے آب و تاب زندگی
ہے اسی کا نام اے ہمدم شباب زندگی
جس جگہ پر روشنی کا ہو نہیں سکتا گذر
جا پہنچتی ہے شعاع آفتاب زندگی
دل میں پیدا ہو چلا ہے اک نیا سوز و گداز
گفتگو میں چھیڑ دے ہمدم رباب زندگی
آنکھ ملتے ہی ہوا مدہوش انکا جرعہ نوش
چشم میگوں میں بھری تھی کیا شراب زندگی
ہیں سیہ دفتر کے دفتر جنکی باتوں سے ندیم
کس طرح ان کو کہیں عفت مآب زندگی

ہر ایک قلب میں پنہاں ہے آرزو تیری
ہر اک زبان پہ جاری ہے گفتگو تیری
ہر ایک گل کو ترے رنگ میں رنگا پایا
کلی چٹک کے سنگھاتی ہے مجھکو بو تیری
خدا کے فضل سے صورت وہ پائی ہے تو نے
کہ ہے جہاں کے حسینوں کو جستجو تیری
ذلیل سا ہوں میں اک بندہ تیرا بندہ نواز
کہ دی ہوئی ہے مجھے سب یہ آبرو تیری
ترے خیال میں جب بھولتا ہوں اپنی خودی
سنائی پڑتی ہے کانوں میں گفتگو تیری
وہ بدنصیب کہا جائے گا زمانے میں
نہ ہو خیال جسے اور نہ جستجو تیری
میں تیری یاد میں جس وقت محو ہوتا ہوں
تو شکل آنکھوں پھرتی ہے خوبرو تیری
ہوا ہے جامۂ تن تو بھی کس قدر میلا
کہ ہے ندیم کو منظور شست و شو تیری

قبر سے بھی تنگ ہے اب یہ جہاں میرے لئے
یہ زمیں ہے سخت اور دور آسماں میرے لئے

# گذارش

## بخدمت اساتذۂ شہر و بیرونجات

لکھنؤ ہے بعد دہلی کے دیار شاعری
شاعران ہند سرو جوئبار شاعری
آپ ایسے آبیاری کرنے والے جب ملیں
آئیے اور پھولوں سے شور برپا کیجئے
کیوں نہ ہو پھر فخر سے جب آستیاں ایسی ملیں
اس خزاں دیدہ چمن میں نغمہ سنجی کیجئے
غیرت بہزاد و مانی کیجئے گلکاریاں
کاٹئے بحر ادب سے اپنی اپنی ایک نہر
اک کمیٹی کیجئے قائم ہمیشہ کے لئے
اک مکان خاص ہو اور اس میں ہوں کچھ نظم
یعنی اک محفل ہو رندوں کی جہاں ہو دور یہ
مستفید جب آپ ہو جائیں گے پائیں گے مدد
آپ نے گر فکر اس کی کچھ نہ کی تو اک دن
اے خدا ہم سب کو تو کر اب عطا توفیق سعی
اس گلستاں میں نہ ہو یارب کبھی دخل خزاں

دفن اکثر ہیں یہاں پر شہریار شاعری
آپ ہی کے دم سے ہے گویا بہار شاعری
لہلہائے پھر نہ کیوں یہ سبزہ زار شاعری
آپ جب باغ ادب میں ہیں ہزار شاعری
آپ ہی سب سے بڑھا ہے اقتدار شاعری
آئے گی حتماً پلٹ کر پھر بہار شاعری
آپ کے اشعار ہیں نقش و نگار شاعری
مل کے یہ نہریں بنیں ایک جوئبار شاعری
درحقیقت آپ اگر ہیں غمگسار شاعری
تاکہ پائے خوب رونق کاروبار شاعری
اور ساقی کی جگہ مضمون نگار شاعری
ان رئیسوں سے جو ہیں سرمایہ دار شاعری
بیکسی برسے گی بالائے مزار شاعری
جس سے دنیا میں رہے قائم وقار شاعری
تا ابد قائم رہے دور بہار شاعری

شاعری سے گو کہ بے بہرہ ہوں لیکن اے ندیم
پھول ہیں یہ کچھ عقیدت کے نثار شاعری

## مشاعرہ پنڈت امرناتھ صاحب مدن ساحر دہلوی ماہ فروری ۱۹۳۷ء

قبر سے بھی تنگ ہے اب یہ جہاں میرے لئے
یہ زمیں ہے سخت اور دور آسماں میرے لئے

چرخ کھاتا رہتا ہے جب آسماں میرے لئے
عافیت اور شادمانی پھر کہاں میرے لئے

اپنی حالت ضعف سے اب ہو گئی ایسی زبوں
پھول ہی تو ہو گیا سنگ گراں میرے لئے

جال ہیں ہر سمت پھیلے اڑ کے جاؤں تو کہاں
کم نہیں زنداں سے اپنا آشیاں میرے لئے

فتنے اور چھپے ہیں ہر طرف اس دہر میں
کیوں مقدر ہو گئے آہ و فغاں میرے لئے

حسرتوں ہی میں گذر جائیگی شاید اپنی عمر
پاس تیرے کچھ نہیں کیا اے جہاں میرے لئے

خرمن ہستی اکیلی یہ جلا سکتی نہیں
اک تجلی اور بھی اے آسماں میرے لئے

مجھ سے مجنوں کو طواف ناقہ ہی کر لینے دے
کیا ٹھہر سکتا نہیں اے ساربان میرے لئے

اک مشت خاک کی ہستی ہی کیا ہو یا نہ ہو
اک عالم کس لئے ہو نوحہ خواں میرے لئے

سفلہ پرور آسماں تیری ہی نیرنگی ہے یہ
بے زباں کو بھی ملی ہے جو زباں میرے لئے

اس گلستاں میں ہوں وہ بلبل برگشتہ بخت
شاخ ہی ہر نخل کی ہے آشیاں میرے لئے

میں وہ ہستی ہوں کہیں گر بال بھی بیکا نہ ہو
آنکھ اک عالم کی ہوگی خون فشاں میرے لئے

سوچئے پھر غور کیجئے دیکھئے ایسا نہ ہو
آپ کا دل بعد میرے ہو تپاں میرے لئے

جس گھڑی میں آنکھ اٹھا کر دیکھتا ہوں چار سو
رنج و کلفت ہے گراں سے تا گراں میرے لئے

جو کبھی پیش نظر میرے تھا کیا اے آسماں
آ نہیں سکتا دوبارہ وہ سماں میرے لئے

مل گئے جب سے صفی استاد کامل اے ندیم
لکھنؤ بھی ہو گیا ہے اصفہاں میرے لئے

## حضور نظام دکن کی جوبلی بست و پنج سالہ پر یہ رباعی کہی گئی

قائم رہے کشور دکن کا یہ نظام
جُبلی کے جشن کا مبارک انجام
دل سے ہے دعا ندیم ہندی کی یہی
عثمانیہ دور کا ہو صد سالہ قیام

## رباعیات

قدرت کے کرشمہ کو کوئی کیا جانے
مانے وہی جو اس کی حقیقت جانے
آزاد نہ ہونے پایا یہ مرغ اسیر
کھانے تھے کچھ اور درِ قفس کے دانے

---

پیری تک آگیا بہر حال شباب
رحمت کا وا ہوا تیرے واسطے باب
محنت اپنی لگی ٹھکانے آخر
صد شکر ندیم ہو گیا پنشن یاب

---

دانائی کی ہے یا کہ نادانی کی
دل نے جو کہا اس کی ہی ہی من مانی کی
تم جب تھے جوان ندیم سب جائز تھا
اچھا نکیا کہ پیرافشانی کی

---

محبت کے کھلے ہیں گلشن شاداب گرد اپنے
نصیبوں سے ہوئے ہیں جمع یہ اسباب گرد اپنے
ہوا ہے جمگھٹا کیا آج کل نایاب گرد اپنے
غنیمت ہی سمجھئے حلقہ احباب گرد اپنے
یہ دور پھر نہ ہوگا گردش افلاک سے پیدا (آتش)

ہوا کہیں میری اسکی خوب گھاتیں وصل کی شب میں
نہ کیں اس بہتانے لیکن حیف باتیں وصل کی شب میں
فقط ہیں شاخ آہو پہ براتیں وصل کی شب میں
سحر تک شام سے چلتی ہیں لاتیں وصل کی شب میں

محبت کی ہے کس گستاخ اور بیباک سے پیدا (آتش)

گل رخسار جاناں کی نظر آتی ہے گلگونی — سمائی ہے قدِ رعنا کی دل میں خوب موزونی

مسی مالیدہ لعل لب سے پیدا تیرے شبگونی — ترے افعی سے گیسو سونگھ کر کہتے ہیں افیونی

یہ کیفیت نہ ہوگی نشہ تریاک سے پیدا (آتش)

ہمارا دل بہت بیتاب ہے بیطرح پھڑکا ہے — پھڑکتا دل کا اپنے کیا بھلا پتے کا کھڑکا ہے

اے خوف و خطر کیا ہے بھلا کیا اس کو دھڑکا ہے — یہ کیسی نخچیر ناوک خوردہ کی صورت سے بھڑکا ہے

رم آہو ہے تیرے توسن چالاک سے پیدا (آتش کے اشعار پر)

---

مجھ سے کیا جرم ہوا منہ سے کہو کیا ہے قصور — آیا کیوں آپ کے دل میں مری جانب سے فتور

کیوں یہ غرفش ہے بتاؤں تمہیں کیا ہے منظور — شیخی سب آپ کی دو دن میں بھلا دونگا حضور

اور معشوق کروں گا تجھے پروا کیا ہے

اس کی گھٹ بڑھ کا بھلا آپ کو معلوم ہو حال — کیا کبھی آپ کے دل میں نہیں گذرا یہ خیال

صاف ظاہر ہے اور اس بات پہ مجبول ہے دال — جو مہینہ میں کبھی بدر سے ہوتا ہے ہلال

آستاں پر تیرے یہ ناصیہ سا ہوتا ہے (آتش)

---

حسن تخیل سے ہوتا ہے دوام شاعر — علم کے کوہ کی چوٹی ہے مقام شاعر

زیست میں اپنی اگر ہو نہ کبھی نام شاعر — بعد شاعر کے ہو مشہور کلام شاعر

شہرہ البتہ کہ ہو مردہ کی گویائی کا (آتش)

غضب کا پایا ہے تو نے بھی انکسار آتش — بنایا فقر کو اور فاقہ کو شعار آتش

یہی خیال رہا تجھ کو بار بار آتش — بلند ہو نہ زمیں سے مرا مزار آتش

نشان قبر سے منظور مجھکو نام نہیں (آتش)

جس طرف ڈالو نظر عشاق کا ہے ازدحام — تیغ ابرو خنجر مژگان سے کرکے قتل عام
حشر اک برپا کیا کرتے ہیں یہ سب صبح و شام — ان پریزادوں سے لیں گے خلد میں ہم انتقام
قدرت حق سے یہی حوریں اگر واں ہو گئیں (غالب)

حد سے گذرا صبر ٹوٹی اب کہیں مہر سکوت — مرد کا بچہ ہے اور رکھتا ہے تو رش و بروت
اپنی شہر دری کا دینا چاہئیے پورا ثبوت — توڑ دے زنجیر ہستی مثل تار عنکبوت
آج کل جوش جنوں کا اپنے لوہا تیز ہے (آتش)

## مشاعرہ پنڈت اجودھیا ناتھ جی صاحب شوق بیکشنبہ یکم اکتوبر

پُر اثر اتنے تو یارب مرے نالے ہوتے — آہ کرتا میں جہاں دل وہ سنبھالے ہوتے
۲ آرزو تھی وہ سینہ سے لگاتے سینہ — شوق سے بانہیں گلے میں میرے ڈالے ہوتے
باغ ہوتا کوئی پہلو میں وہ گلرو ہوتا — مے گلرنگ سے لبریز پیالے ہوتے
قاضی شہر نہیں حضرت واعظ رندو — پھر ہیں یہ کون ہمیں روکنے والے ہوتے
کمسنی ہے ابھی ہوتا جو کہیں سن شعور — ڈھنگ اُس شوخ کے دنیا سے نرالے ہوتے
تھا اگر شوق ٹینس کا بت لندن تجھکو — گیند کی جا دل عشاق اُچھالے ہوتے
گت وہ بنتی کہ نہ پہچانتا صورت کوئی — شیخ جی آپ جو رندوں کے حوالے ہوتے
پہلے کیوں کاکل پیچاں پہ ہوئے تھے شیدا — خوف ایسا تھا تو یہ سانپ نہ پالے ہوتے
شکوہ اے حضرت دل خوب نہیں وصل کی شب — رات بھر آج تو ارمان نکالے ہوتے

دشت پُرخار کی جانب ہے ارادہ مقبول
سیر ہوتی جو کہیں پاؤں میں چھالے ہوتے

———— •⁂• ————

## قطعہ تاریخ انتقال پُر ملال شاعر بے بدل لسان القوم سید مقبول حسین صاحب ظریف مرحوم و مغفور برادر اصغر و استادی مولانا علی نقی صاحب صفی لکھنوی لسان القوم

ہو گئے روپوش حیف آنکھوں سے سب کے تم کہاں
ایسی کیا جلدی پڑی تھی راہی قصرِ جناں

کچھ نہ آیا دوستوں کا اور اعزا کا خیال
آپکی فرقت سے جن کے سر پہ ٹوٹا آسماں

زندگی میں تو ہنساتے رہتے تھے کیوں بعدِ مرگ
عمر بھر کے واسطے چھوڑی ہے غم کی داستاں

مجمع احباب کو کچھ دن ہنساتے اور بھی
آپ اور بے اعتنائی اس قدر خلد آشیاں

کیا تھی عجلت کونسی مجبوریاں مانع ہوئیں
جاتے ہی رہتے ہیں اس دنیا سے پیہم کارواں

موت کا آتا فرشتہ آپ کہدیتے یہ ہی
جا نہیں سکتا ابھی میں ہو رہا ہوں ناتواں

بعد مردن بھی ہنسی کی اک رعایت یہ رہی
زرد پڑ کر ہو گیا کل جسم مثلِ زعفراں

کس قدر تکلیف مولانا صفی کو دے گئے
دل کی حالت کر نہیں سکتا قلم مطلق بیاں

اے مسافر آخرت کے یہ نہیں آتا یقین
یاد ہم کو کیجئے گا بلکہ ہے اُلٹا گماں

خیر ہم تو یاد تازہ رکھنے والے ہیں ضرور
آپکی تربت سے ہم نے رکھ لیا ہے اک نشاں

دیکھنا ہے آپ ہم کو کس طرح کرتے ہیں یاد
اور اس کا راز ہم پر کس طرح ہو گا عیاں

بات تھی جو مرنے والے میں وہ ہوتی ہے محال
دوسرے میں چرخ گر کھائے ہزاروں آسماں

حور و غلماں آپکی خدمت کو جنت میں ملیں
ہے دعا یہ زائرِ درگاہ شاہِ انس و جاں

سال میں تھا اک دن کم ایک کم کردو ندیم
سال رحلت جب لکھو زائرِ ظریف نکتہ داں

۵۳ ۱۱۹۰ ۲۱۸

۱۹۳۷ء ۱-۱۹۳۸

# خمسہ بر غزل حضرت جگر مراد آبادی

بیخودی میں جب کبھی اپنے کو گم پاتا ہوں میں
وسعت کونین کو کب دھیان میں لاتا ہوں میں
اپنے ہی حمد و ثنا کے گیت خود گاتا ہوں میں
شاعر فطرت ہوں میں جب فکر فرماتا ہوں میں
روح بن کر ذرہ ذرہ میں سما جاتا ہوں میں

بیٹھے بیٹھے ہجر کی راتوں کو اکتاتا ہوں میں
نیند میں لے لے کے تیرا نام بر آتا ہوں میں
رنج میں دیوار و در سے سر کو ٹکراتا ہوں میں
آکہ تجھ بن اس طرح اے دوست گھبراتا ہوں میں
جیسے ہر شے میں کسی شے کی کمی پاتا ہوں میں

جب کبھی اپنی خودی پر آپ اتراتا ہوں میں
دھیان میں اپنے کسی تنے کو کہاں لاتا ہوں میں
اپنے دل میں اک خیال اسطرح کا پاتا ہوں میں
جس قدر افسانۂ ہستی کو دہراتا ہوں میں
اور بھی بیگانۂ ہستی ہوا جاتا ہوں میں

سوکھ کر فرقت میں تیری ہو رہا ہے بندہ قاق
زندہ رہنے کا خیال اس کے لئے ہے سخت شاق
دیکھنے والے سمجھتے ہیں کہ ہے اس کو مراق
تا کجا ضبط محبت تا کجا درد فراق
رحم کر مجھ پر کہ تیرا راز کھلاتا ہوں میں

میری جدت دیکھنا اور میری فطرت دیکھنا
میری رنگت دیکھنا میری مشقت دیکھنا
میری جرأت دیکھنا اور میری فرصت دیکھنا
میری ہمت دیکھنا میری طبیعت دیکھنا
جو سلجھ جاتی ہے گتھی پھر سے الجھاتا ہوں میں

وہ زمانہ بھی تھا نہ یزراں تھا جب شدید عشق
لے لیے پر تھو کا دیتا تھا ہمیشہ عشق
لٹکی رہتی تھی کمر میں اپنی تیغ تیز عشق
یاد آیا یہ کہ ہر ہر سانس تھا لبریز عشق
اب تو نام آرزو بھی سن کے گھبراتا ہوں میں

لحظہ لحظہ اک نیا ہی رنگ لاتا ہے وہ شوخ
کیا بتاؤں کس طرح دل کو لبھاتا ہے وہ شوخ

ہر گھڑی لیکن ستم تازہ ہی ڈھاتا ہے وہ شوخ — میں نہیں رہتا ہوں میں جب پاس آتا ہے وہ شوخ
دل نہیں رہتا ہے دل جب سامنے جاتا ہوں میں

اب یہ حالت ہے کہ سینہ پر دھری ہے ایک سل — بیکسی اور بے بسی سے ہو رہا ہوں پا بہ گل
خوش مزاجی حیف دل میں اب نہیں ہے ایک تل — یا کسی کے قہر پر بھی مسکرا دیتا تھا دل
یا نگاہ لطف سے بھی آہ شرماتا ہوں میں

بات جو کرتا ہوں میں اس کو سمجھے انتخاب — آج دنیا میں نظر آتا نہیں اپنا جواب
جس طرف دل چاہتا تھا لے چلا مجھکو شتاب — میری ہستی شوق پیہم میری فطرت اضطراب
کوئی منزل ہو مگر گذرا چلا جاتا ہوں میں

جب اٹھا کر آنکھ دیکھا ہر طرف نزدیک و دور — ہر جگہ ہی تیرا جلوہ ہر جگہ پہ تیرا نور
خلوت و جلوت میں تیری یاد سے مجھکو سرور — تیری محفل تیرے جلوے پھر تقاضا کیا ضرور
لے اٹھا جاتا ہوں ظالم لے چلا جاتا ہوں میں

یہ جوانی وقف ہے اپنی تو الفت کے لئے — غم مجھے کرتا ہے مدعو آہ تربت کے لئے
زندگی مجھکو ملی ہے کیا مصیبت کے لئے — ہائے رے مجبوریاں ترک محبت کے لئے
مجھ کو سمجھاتے ہیں وہ اور ان کو سمجھاتا ہوں میں

یہ تیری حسن جوانی اور یہ تیرا انکھار — زندگی کے میری باعث کیوں نہ ہوں تجھ پہ نثار
دل میں اپنے سوچا کرتا ہوں یہی لیل و نہار — تیری ان آنکھوں کا ساغر تیرے اک رخ کی بہار
یہ میسر ہوں تو ہر جنت کو ٹھکراتا ہوں میں

عشق گھاتی میں ہے اپنے کس طرح چھوٹے یہ خو — لوٹ ہو جاتا ہے دل دیکھا کوئی جب خوبرو
دیکھتا ہوں دل میں اپنے آرزو ہی آرزو — دل مجسم شعر و نغمہ وہ سراپا رنگ و بو
کیا فضائیں ہیں کہ جنمیں حل ہوا جاتا ہوں میں

اپنی حالت کیا کہے یہ پھرنے والا دربدر — ایک مصیبت کے سمندر میں پڑا ہے سربسر

گو ندیم صحبت رندان نے سمجھا یا مگر — ایک دل ہے اور طوفان حوادث اے جگر
ایک شیشہ ہے کہ ہر پتھر سے ٹکراتا ہوں میں
دیکھتا ہوں اب تلک غالب ہے مجھ پر وہ اثر — کچھ خیالوں نے اُبھار رکھا ہے سر میں شور و شر
جا دو بیچارہ دز ملپا جاتی ہے اپنی نظر — ترک مے کو مدتیں گذریں مگر اب تک جگر
دیکھ کر جام تھی کچھ اشک بھر لاتا ہوں میں

## خمسہ غزل حضرت غالبؔ

تمہاری باتوں کا طرز آہ شعلہ رو کیا ہے — جہان میں ذکر سنو آج کو بکو کیا ہے
جو ناپسند ہو سب کو بھلا وہ خو کیا ہے — ہر ایک بات پہ کہتے ہو تم کہ تو کیا ہے
تمہیں کہو کہ یہ انداز گفتگو کیا ہے
حسین جیس کا جہاں میں نہیں کوئی ہمتا — کوئی بتائے تو کس کو بتائے مثل اسکا
کیا ہے کون و مکاں میں اسی نے حشر بپا — نہ شعلہ میں یہ کرشمہ نہ برق میں یہ ادا
کوئی بتاؤ کہ وہ شوخ تند خو کیا ہے
کہے وہ شوق سے جو کچھ کہ جی میں ہو اُسکے — کیا کرے وہ خباثت سے پے بہ پے حملے
کروں گا ایک ہی فقرے میں اسکی ہر لے دے — یہ رشک ہے کہ وہ ہوتا ہے ہم سخن تم سے
وگرنہ خوف بدآموزیٔ عدو کیا ہے
کسی کے عشق کی دل میں لگی ہوئی ہے لگن — کھلا ہے جسم پہ دھبوں سے خونکے ایک چمن
مگر میں لاتا نہیں ابرو پہ اپنی شکن — چپک رہا ہے لہو سے بدن پہ پیراہن
کریدتے ہو جواب راکھ جستجو کیا ہے
کچھ ایسی ضعف سے اب گھٹ گئی ہے قوت دل — کہ ہو گئی ہے اسے اپنی زندگی مشکل

غضب تو یہ ہے کہ احساس ہو گیا زائل　　رگوں میں دوڑتے پھرنے کے ہم نہیں قایل
جب آنکھ ہی سے نہ ٹپکا تو پھر لہو کیا ہے

ہر اک شخص کو ہے دل سے تو بہشت عزیز　　تمہیں ہے کس لئے اے زاہدو بہشت عزیز
بلا سبب نہیں انسان کو بہشت عزیز　　وہ چیز جس کے لئے ہم کو ہو بہشت عزیز
سوائے بادۂ گلفام مشکبو کیا ہے

جو پوچھو سچ تو بلا نوشوں میں ہے اپنا شمار　　ہمیشہ نشہ کے گھوڑے پہ رہتا ہوں میں سوار
جو پینے بیٹھا تو پھر لاو کا نہ ٹوٹے گا تار　　پیوں شراب اگر خم بھی دیکھ لوں دو چار
یہ شیشہ و قدح و کوزہ و سبو کیا ہے

ہوئی ہے ضعف سے حالت کہ بیٹھا جاتا ہی جی　　یہ کیفیت ہے کہ ہم کو نہیں خبر اپنی
رہی نہ طاقت گفتار اور اگر ہو بھی　　رہی نہ طاقت گفتار اور اگر ہو بھی
تو کس امید پہ کہئے کہ آرزو کیا ہے

حضور شاہ ظفر معتقد رہو امرزا　　جہاں تلک وہ کرے فخر ہے اُسے زیبا
نہ تم لوگوں میں اس طرح کا سناچرچا　　ہوا ہے شہ کا مصاحب پھرے ہے اترا تا
وگرنہ شہر میں غالب کی آبرو کیا ہے

## حب الوطن من الایمان

اُٹھو خدا کے لئے کب تلک لوگے جاگو خواب غفلت سے　　چھڑاؤ پنڈ اپنا اس بری دیرینہ علت سے
ذرا جاگو تو دیکھو کون کستا ہے کمر اپنی　　تمہیں کیوں پیچھا ہٹ ہو وطن کی آج خدمت سے
وہ دیکھو دوسرے میدان میں صف باندھ کر آ گئے　　بہت محجوب ہیں ہم تو تمہاری اس حمیت سے
پرا باندھے کھڑے ہیں کچھ مگر جگہیں بھی خالی ہیں　　تمہاری راہ دیکھی جا رہی ہے ایک مدت سے

چلو اور جا کھڑے ہو ایسی جگہوں پر جو خالی ہوں
کرو فرض اپنا پورا تا کہ چھٹکارا ہو نکبت سے
گزشتہ اور آئندہ کا لاؤ کچھ نہ دھیان اصلا
جو واجب ہی بجا لاؤ اسے تم پاک نیت سے

## مستقبل

اٹھو دیکھا کروگے خواب کب تک یہ کسالت سے
کہ ہم اک دن میں بازی جیت ہی لینگے شجاعت سے
اڑا دینگے ہوائی قلعے دشمن کے ہم اک دم میں
ہمیں پروا نہیں لڑ نہیں دشمن کی جماعت سے
خدا چاہے تو کرلیں فتح ہم سب ساری دنیا کو
پڑھا لاحول جب کیا ڈر ہے شیطاں کی شقاوت سے
ہمارے کام سب بن جائینگے بیخوف بے کھٹکے
ہمیں امید ہے اپنی جماعت کی کرامت سے
یہ صورت کاہلی کی ہے تو حافظ ہے خدا ہی پھر
کہیں تم اور گر جاؤ نہ اس موجودہ حالت سے
تمہیں کرنا ہے جو کچھ وہ سمجھ کر آج ہی کرلو
اسی میں ہے مفر ہمسایہ کی اپنے شماتت سے

## ماضی

جو ماضی روکتا ہے تم کو کچھ اپنی وجاہت سے
نہ مانو تم اگر ملتا نہیں خالی حماقت سے
بھلا دو اپنی طوفانی اولوالعزمی کو کچھ دن تک
سدھارو حالت موجودہ تم اپنی فراست سے
کوئی دنیا کی قوت پھر دبا سکتی نہیں تمکو
جو جھکے سر نہ اٹھے گا کبھی فرط ندامت سے
برا تھا یا بھلا تھا وہ زمانہ تو گیا گزرا
بھلا کب دے سکے گا فائدہ اپنی شفاعت سے
اگر ہے دیکھنا مقصود ماضی اس طرح دیکھو
کہ اک نیا سبق حاصل کرے جو ہر جماعت سے
تمہیں جو کام کرنا آج ہے وہ ہی بہت مشکل
نہ نپٹے گا وہ محض اسلاف کی ذکر شرافت سے

# حال

اُٹھو اور کام میں مصروف ہو تم میل ملت کو
وہ پورا ہو کے رہتا ہے کرو جو کام ہمت سے

یہی موقع ہے جو کر سکتے ہو وہ آج کر ڈالو
خیال اصلا نہ لاؤ کام کرنا ہو گا فرصت سے

سنائی کیا نہیں دیتی تمہیں چاپ سکندر ہو کر
وہ دیکھو دشمن جان آ رہا ہے پوری قوت سے

اٹھو دشمن تمہارے سر پہ آ پہنچے گا دم بھر میں
ذرا آنکھیں تو کھولو جاگو اٹھو خواب غفلت سے

کہاں باقی ہے ہتیاروں پہ صیقل کرنے کا موقع
کرو جو کام کر سکتے ہو تم تیزی سے عجلت سے

لگائیگا زمانہ ورنہ سر پہ ضرب اک کاری
اگر لوگے نہ اصلا کام تم میری نصیحت سے

# قطعات فارسی

در فضیلت کس نبود اندر جہان ہمتائے ما
از زمین و آسمان میگفت ہر دانائے ما

کنز فطرت بہ دل تر باد ماشد آئینہ
سجدہ گاہ انس و جان بود دست نقش پائے ما

میکند شیطان بحیلت ہر زمان اغوائے من
راستقامت جا بجا لغزید اید ون پائے من

سوئے پستی کے نگہ می افگند بہر شکار
در فضائے راستی پر میزند عنقائے من

در گلستان جہان بودند بہ گلہائے من
فوق بر باغ جنان می برد بہر صحرائے من

آن قدح بشکست و آن ساقی نماند آخر چرا
کے بسویم باز آئی اے حسن پیرائے من

بر من سکین کند بیداد چوں اعضائے من
تا بہ کرسی میرود غوغائے بابائے من

می کنم امید او فضل خدا دو جہان
باز از امروز من بہتر شود فردائے من

رفتے از مشرق بمغرب ململ و دیبائے من
می خریدے روسۃ الکبریٰ بجان اشیائے من

من نبودم اینچنین زندیسان کہ می بینی مرا — حیف در حرف حریفان شد ہمہ کالائے من
گشت در ذکر کمیشن یک زبان اعضائے من — بہتر از سابق شدہ الحمد للہ جائے من
رفت ہر جائے طلب چون سر دہری روبرو — وائے بہر حال کمیشن وائے بر ستر سائمن

## کانگرس

ہند بھی ہو جائے گا اک دن دیار کانگرس — گر یونہیں بڑھتا رہے گا اقتدار کانگرس
راستی پیشہ بنیں اور راست گفتاری کریں — ورنہ دکھلانے کے ہیں سب دوستدار کانگرس
ہند کی یک لخت جب آواز سمجھی جاتی ہے — کیوں نہیں کرتا ہر ایک پھر اعتبار کانگرس
خود سری کو چھوڑ دو آپس میں مل جل کر رہو — ہمصفیرو دیکھنا ہے گر بہار کانگرس
مذہب قومی کرو سب اختیار اے اہل ہند — اور سب کہلاؤ مل کر دیندار کانگرس
اک دن ہوگا یہ ترکی اور تازی پر سوار — آج کل کہتے ہیں جس کو نئے سوار کانگرس
ہو خزاں دور اور آئے جوش میں فصل بہار — ہند کے گلزار میں پھیلے ہزار کانگرس
جیت لیں بازی مشینوں سے نہ ہاریں ہمتیں — اس قدر چرخا چلائیں دستکار کانگرس
دل میں کیوں لاتے ہو یارو تم رقابت کا خیال — آؤ ہم سب مل کے ہو جائیں نثار کانگرس
کیوں طویلے میں یہ لیتا ہے مچار کی ہے آہ — اتحاد باہمی پر ہے مدار کانگرس
پھول پر ہرگز نہیں پڑتی ہے ظالم کی نگاہ — چشم بد بینوں میں کھٹک جاتا ہے خار کانگرس
جس کو دیکھو ایک جماعت کا بنا ہے سرگروہ — حد سے بڑھتا جا رہا ہے انتشار کانگرس

یہ ندیم ناتواں بھی ہے بہی خواہ وطن
کیوں نہ اس کو بھی سمجھے خاکسار کانگرس

———※(※)※———

اے خاک وطن بہ سر ہوایت دارم — خواہم سر خود بہ زیر پایت دارم
از حب وطن بلب حکایت دارم — وز ہموطنان بسے شکایت دارم
اے مادر ہند تا غلط می باشم — در دل جا از کس از بجایت دارم
اے مادر مہربان نکوشم صد حیف — جنت را تا بزیر پایت دارم
چون پیر زنے شوق خریداری تست — بے زر ہستم کجا بہایت دارم
لطفے کن دیک دو حرفم ارزانی دار — ذوق گفتار بے نہایت دارم
بر گفتہ ناصحان چرا گوش دہم — در گوش چو ہر لحظہ صدایت دارم
از بہر دو صد ہزار صد تن کافی — از ہموطنان اگر حمایت دارم
آگاہ ز جرأت بزرگان ہستم — از ارجن و بہیم خوش حکایت دارم
خواہم کہ بزود جائے خود پر سازی — خالی در دل ہنوز جایت دارم
بر گفتہ من از دل و جان گوش نہید — اے ہموطنان چشم عنایت دارم
از چشم خودت ببینم آزاد بدہر — در دل این آرزو بغایت دارم
تہذیب قدیم خود عزیز است مرا — از پیش روان دو صد روایت دارم
نازم بر خود من از گزی و کھدر — کاین پارچہ بیش بہایت دارم
اے خاک وطن دریغ از بندہ مدار — عشقت بہ رگ و ریشہ سرایت دارم
گر مثل بزرگان سلف نیستے — تہذیب قدیم خوش نمایت دارم
روزے بودیم فخر این ہر دو سرا — ہیہات اکنوں غم این بغایت دارم

بشنو ز ندیم کو ہمین می گوید
شوق پرواز در ہوایت دارم

تمام شد